کاسون مین مبتلا ہونا ان کو اس لیے زیادہ پسند ہوتا ہے کہ مال کی آمد ہوتی ہے اس سے زیادہ
اور کیا مصیبت اسلام پر ہوگی بلکہ بعضی تو کھلم کھلا لین دین سود کا رعایا سے کرتے ہین خود ان کو
رشتہ شر و فساد کا بتاتے ہین اور ان کی تجارت مین شریک رہتے ہین دروازہ مجبور کا ان کی لیے
کہولتے ہین کاتب صاحب کا یہ کام ہے کہ جو مظالم عامل نے رعایا پر کرکے آمدنی جمع کی ہے وہ
سب درج سیاہہ ہو جاوے ایسا نہو کہ کوئی رقم عامل ہضم کرلے کاغذ مین لکھی نجاوی رہے ثالث
ثلاثہ یعنی جناب قاضی صاحب سو یہ عبارت ہین اوس شخص سے جو شریعت سے بالکل جاہل
محض ہو جہل بسیط یا جہل مرکب اگرچہ کبھی فقہ کا شغل ہی ہو گیا تو اس سے لئے ہوا کہ کوئی طریقہ
آمدنی کا ہاتھ آجاوے جو کام مختار وکیل کرتے ہین مدعی مدعاعلیہ کو لڑاتے ہین گواہ شاہد حلف قسم
لیتے لواتی ہین یا اوس کی راہ نکالدین اوس کے لیے کوئی حیلہ حوالہ بتادین کوئی دفعہ آئین سکہادین
بس ان کو اتنا ہی علم حاصل ہے نہ حق پہچانین نہ باطل نہ دلیل جانین نہ مدلول علم شرع سے بالکل
بے بہرہ ہین مگر قاضی ہونیکا نہایت درجہ شوق رکھتے ہین کہ اس نام سے لوگون مین شہرت ہوجاوے
ناچار عمدہ کپڑے پہنکر ایک عمامہ شل برج کی سر پر پیچ کر بڑی لمبی آستین لٹکا کر بہت سکینہ و وقار
کے ساتھہ رونق بخش دربار ہوتے ہین ہاتھہ مین ایک بڑی تسبیح سو دانہ بلکہ ہزار دانے کے لیے
ہوئی بار بار قول و گفتار مین لفظ نعم نعم یعنی یعنی کہتے ہوئے باہر تشریف لاتے ہین کچھہ روپیہ جمع کر لیا ہے
اوسیر در بدر کوچہ بکوچہ پہر کر روپیہ خرچ کرکے تیری میری سعی سفارش سے اس عہدے پر آپکو مامور
کراتی ہین جب مامور ہوگئے تو پہر پانچون انگلی گھی مین ہین سبحان اللہ و بحمدہ یہ خدمت جالی کبہی
منصب نبوت تہا مکان ترجمان کتاب و سنت تہا اس جگہہ ایسا شخص منصوب ہوا کرتا تہا جو فصل
خصومات درمیان عباد اللہ امار اللہ کے کرے جو کچھہ قرآن و حدیث مین آیا ہے اللہ نے اوتارا
رسول نے فرمایا ہے اوس کے موافق حکم دی اب یہان اوس کی جگہہ ایسا جاہل بائس آبیٹھا
جس کے پاس فوج کی فوج اہل خصومات کی آتی ہے یہ مسند تکیہ لگائے ہوئے ایک بڑا عمامہ باندہے
شملہ کلان لٹکای ہوی مجلس قضا مین جلوہ افروز ہین احکام طاغوتیہ اور امر جبتیہ کو جاری

فرمارہے ہین ظاہر مین یہ ہے کہ حاکم شرع ہین ہر حکم موافق شرع کے دیتے ہین حالانکہ یہ قاضی
معزول حاکم نامعقول فقط نام شرع کا جانتا ہے علم کو پہچانتا بہی نہین اسنے اس منصب کو اوسطرح
مول لیا ہے جس طرح بازار مین کوئی سودا سلف کرتا ہے اسکا قاضی بنانا شریعت کا اس کو حاکم کہنا
نہایت درجی کی جنایت بڑے سرے کی معصیت ہے خدا و رسول پر جرأت اہل علم پر تہمت کرنا ہے
لاحول ولا قوۃ الا باللہ شوکانی رحمہ اللہ کہ قاضی القضاۃ صنعاء مین تھے اس جگہہ خوب ہی خبر ان قضاۃ
جہلہ کی لی ہے تم نے سنا ہوگا کہ آج کل کے مدینے مین جو قاضی ہو کر آتے ہین وہ غالبًا انہین
فضائل کی ساتھہ متصف ہوتے ہین پہر پہلا دوسری شہرون ملکون کا رونا دہونا کیا کہ وہان کے
تو خود بہی امراء و رؤسا دان قاضیون سے بہی زیادہ چابکدست و چالاک طرار ہین ایجاد فنون ظلم
و فسق و فجور مین تحصیل مال و متاع حرام مین نادرۂ روزگار ہین فائدہ دوسری قسم وہ اہل بلاد ہین
جو امر و نہی و دولت سے خارج ہین انہین وہ سب کام جو قسم اول مین گذرے جیسے ترک نماز و ترک
سائر اکثر شعائر شرعیہ کچہری مین موجود ہین بلکہ اونسے بہی بڑہکر ہین انکو اچہی طرح نماز پڑہنا کہان آویگا
ان کی تو زبان تک بہی درست نہین ہے سارے فرائض اسلام بدون فرق کی درمیان ارکان
حج وغیرہا کے انہین سب پر متروک ہین بلکہ اگر ان سے کلمہ شہادت کہ مفتاح اسلام ہی پڑہوایا جاوے
تو انہین کہہ کر اچہی طرح نہین پڑہ سکتے زبان لڑکہڑاتی ہے حروف پورے نہین نکلتے یہ انہین جاہلو
ان خوبیون کے ایسے امور بہی بہت موجود ہین جو پہلی قسم مین نہین ہین جیسے چہپ کر شراب پینا
حرام کرنا غسل جنابت سے نہانا ناچ بجانا رسوم کفر و شرک و بدعت کو شادی بیاہ و مرض و موت
مین ادا کرنا اہل علم و عقل و تمیز و تہذیب کو دشمن رکہنا احکام شرع سے ناراض ہونا قانون طاغوتی کی
فیصلے کو منظور کرنا شب و روز مدح و ذکر حکام طاغوتیہ در والۃ ضالہ مین مشغول رہنا حفظ قوانین
کے لئے امتحان دینا خدمت و وکالت وغیرہ اس ذریعی سے حاصل کرنا الی غیر ذلک من الکبائر
والمحدثات حالانکہ باتفاق اہل علم یہ سارے کام کفر و فسق صریح ہین جس شریعت کو رسول خدا
صلعم لایا و تارا ہے جس کے ساتہہ عباد کو زبان رسول خدا صلعم پر امر فرمایا ہے اوس سے انکار کرنا

دائرۂ اسلام سے باہر ہونا ہے بلکہ جملہ شرائع کی تکذیب آدم سے لیکر اسدم تک کرنا ہے شوکانی رح
فرماتے ہین ایسون سے جہاد کرنا انسے لڑنا واجب ہی یہان تک کہ احکام اسلام قبول کرین شریعت
مطہرہ کو اپنا حاکم ٹھیراوین جتنے طواغیت شیطانیہ ہین اون سب سے باہر نکلین سمجھو تو ہر ایک
انمین کا بجای خود کافر ہے کوئی انمین عورتون کو میراث نہین دیتا کوئی بیٹیون کو ترکے سے
محروم بناتا ہے حالانکہ علم اصول مین یہ قاعدہ مقرر ہو چکا ہے کہ انکار حکم قطعی شرع کا عمل کرنا اوسکے
خلاف پر براہ تمرد وعناد یا استحلال و استخفاف کفر بواح ہے ایسا شخص کافر ہے اللہ و رسول و شریعت
کا منکر و جاحد ہے گو ہزار بار کلمہ کیون نہ پڑھے لاکھ بار آپ کو مسلمان کیون نہ کہے پہر اس قسم مین ایسے
لوگ بہے ہین جو مسلمانون کا خون حلال جانتے ہین غرضکہ سارے اشیا رجاہلیت جہلا ضلالت عمیا
کے انمین بخوبی موجود مشہود ہین اسپر یہ آپ کو مسلمان کہتے سمجھتے ہین یہ مسلمانی نہوئی سد سکندر ٹھہری
کہ یاجوج ماجوج سے پہلے کوئی اوسکو توڑ نہین سکتا ہے اسی طرح کوئی کسی بت کی قسم کہاتا ہے
کوئی کسی پیر پیغمبر کا حلف کرتا ہے کوئی کسی قبر کا پوجاری ہے سو جسکو انسے جہاد کرنے کی قدرت حاصل
ہے مگر وہ انسے متعرض نہین ہوتا ہے تو یہ سمجھ لی کہ وہ محل قہر الہی موضع عقوبت ربانی ہے خواہ
یہ عذاب اوسپر دنیا مین ہو یا آخرت مین یا دونو جگہہ دیکھو جب سے ملوک و سلاطین و امراء و خواتین نے
اتباع اسلام کا چھوڑ دیا ہے سلطنت و ریاست کو باپ کا مال سمجھ لیا ہے منکرات سے نہ خود
باز رہتے ہین نہ دوسرون کو روکتے ہین بلکہ اخوان و ارکان سے بابت ان امور کے بالکل آنکھ
بند کر لی ہے تب سے خدا نے فرق ضالہ طوائف کفریہ کو انپر کیسا مسلط کر دیا ہے یہ اللہ کی طرف سے
اگر عقوبت نہین ہے تو پہر کیا ہے اول اسلام مین خوارج مسلط ہو گئے تھے پہر قرامطہ باطنیہ آئی
پہر تسلط تاتار کا ہوا قریب تہا کہ اسلام کا نام بہی باقی نہ رہے مگر رسول خدا صلعم کا وعدہ وفا کرنیکو
کچھہ تھوڑے لوگ بچ رہے جنسے اب تک نام اسلام کا باقی ہے یہ لوگ علمای حدیث ہین مگر یہ ہمیشہ
ان نام کے مسلمانون کو کھٹکتے رہتے ہین پہر کہین دور تیموریہ کا ہوا کسی جگہہ بہی ترک حاکم ہوی
مگر مسلمان ہو گئے ہو جاو ولکن اعتبار جب ہی ہوگا کہ پورے طریقۂ اسلام پر چلا کسی جگہہ خدا نے فرنگ کو

مسلط کر دیا ہے اب روز بروز انہین کی ترقی ہے یہ ترقی موافق وعدۂ نبوی کے ہے یہ وعدہ
اگر سچا نہو تو پھر چاہیے کہ قیامت بھی نہ آوے قیامت جب ہی آوگی کہ سب شرار ہو جاوین
خیار دنیا سے اوٹھہ جاوین قیامت سے مراد نفخ صور ہے یہ آخر علامت فنای عالم ہے اس سے
پہلے غلبہ فرنگ کا اکثر ممالک پر ہونا چاہیے کوئی قوم انمین کی کیون نہو اس لیے کہ حدیث مین مطلق
ذکر حکمرانی نصاری کا اکثر ملکون پر آیا ہے کسی قوم وقبیلۂ خاص کا نام نہین بتایا ہے روم ہون یا
روس یا اور کوئی مطلق غلبہ عیسائیون کا واسطے تصدیق اس خبر صادق کے چاہیے فاعتبروا یا
اولی الابصار یہ خیال عوام اہل سلام خواص کالانعام کا کہ مہدی وعیسے علیہما السلام سی پہلی حکومت
نصاری کی ہندوستان سے یا کسی اور ملک سے جاتی رہیگی یا کسی طرح جاتی رہے محض سودائی خام
گمان ناتمام ہے یہ لوگ کیا خدا اور رسول کو جھوٹا کرنا چاہتے ہین سو یہ کبھی نہوگا ہان جب خدا ہی چاہیگا
تب سب کچھہ ہو جاویگا مسلمان ہونے کے لیے یہ کیا ضرور ہے کہ اول سلطنت نصاری کی زائل
ہو جاوی پھر تم قیام باحکام اسلام کرو بلکہ اگر توفیق الٰہی کسی شخص کے شامل حال ہوتی ہے تو کفر
ساری جہان کا بھی کچھہ نقصان اوسکو نہین پہونچاتا ہے امم ماضیہ مین اکثر انبیا علیہم السلام پر تھوڑے
ہی آدمی ٹھی بہر ایمان لاتے تھے باقی سب کی سب کافر مرتد ہوتی تھے آخر اللہ تعالی اونکو مومن
سے رکہتا تہا نہایت امر یہ ہوتا کہ ہاتھہ سے کفار کے کوئی تکلیف پہونچ جاتی یا نقصان مال ومتاع
دنیوی کا ہو جاتا سو یہ سب بمقابلۂ بقای ایمان سلامت اسلام کے کچھہ بھی چیز نہین ہے ؎

ترک دنیا کا سوچ کیا ناسخ ۔۔۔ کچھہ بڑی ایسی کائنات نہین

جن کو دنیا مین کوئی نقصان مال وجان کا نہین پہونچتا ہے بلکہ مرتے دم تک ہر طرح کا چین آرام
رہتا ہے وہ بھی تو آخر ایک دن دنیا ومافیہا کو چھوڑ کر خالی ہاتھہ چلے جاتے ہین پھر اگر اہل ایمان
واسلام سے دو دن پہلے یہ دنیا چھوٹ گئی تو کیا ڈر ہے یہان کا انجام تو دونو کی لیے ایک ہی طرح پر ہوا
مگر وہان یہی اچھے رہے وہ ہلاک ہوئے دیکھنا سوچنا تو انتہا کا ہے نہ ابتدا کا ؎

درپس ہر گریہ آخر خندہ ایست ۔۔۔ مرد آخر بین مبارک بندہ ایست

الحاصل قضاۃ قاضی القضاۃ شوکانی رحمہ یہ ہے کہ جس کسیکو قدرت اصلاح پر ان دونو اقسام رعایا
کے حاصل ہے اوسپر واجب ہے کہ انسے قتال کرے یا ان کی اصلاح حال و مآل مین بذل وسع
فرماوی ان کو فرائض اسلام سکہائے انسے احکام دین کو ادا کروائے سارے ارکان و اہلکار و خوان
سلطنت و دولت کو حکم دیوی کہ ان سے تحمیل فرائض خدا و رسول کراوین سب امر و نہی انکو پہنچادین
ہر قطر مین ایسے حاکم قاضی مقرر کرین جو خدا شناس نہایت امین عادل صادق عاقل ہون علم و
عمل و زہد و دیانت و امانت و ورع مین کامل ہون فساق فجار کو کوئی خدمت و ولایت کسی کام و
کسی جگہ کی سپرد نکری خصوصا اوس کو جو کھلم کھلا فاسق ہو آخر یہ ساری بلا و آفت جو دین مین آئی ہے
اسی طرح سے تو آئی ہے کہ سلاطین ورؤسا نے قید علم و عمل کی باقی نہ رکھی جس کو چاہا عامل اہلکار
حاکم والی بنا دیا انہون نے خوب ہاتھ پاؤن پھیلایا جیسی طرح مال کمایا چھینا اور اڑایا دین لوگون مین سے ستایا
نام کی مسلمانی رکھی عمال ایسے چاہیین جو مرتبہ ثانی مین باذل نفس ہون اصلاح و تعلیم فرائض
مین عماطی رعایا کی مستعد ہون جو مظالم رعایا پر آوین انکو دفع کرین انسے اوتنا ہی مال لین جسکا
لینا واجب ہے اوس مال کو بے خیانت سپرد امام المسلمین کردین ان کے ذمے پر ایک یہ بات بھی
لازم ہے کہ عقائد رعایا کو درست کرین ان کو سمجھا دین کہ نفع وضار قابض و باسط خدا ہی ہے
سوا اوس کے نہ کوئی نفع دے سکے نہ ضرر پہونچا سکے اعتقادات باطلہ سے ان کو زجر کری بدعات محدثات
سے بچاوے والی و رئیس کو ضرور ہے کہ ہر گاؤن مین ایک ایسا معلم صالح مقرر کری جو اون کو نماز
طریقہ شرعیہ پر سکھاوے نماز کا وقت پر پڑھنا بتاوے سارے فرائض کی تعلیم کری منکرات کے
برائی سمجھا دی جو کوئی اون مین سے التزام واجبات نکرے اوس کو تعزیر دی حبس کرے عزیمت صحیحہ
مستمرہ رکہے یہ نکرے کہ دو چار دن تو ان امور کا اہتمام رہے پھر تہک کر بیٹھ جاوی ان کو اس لیے
مقرر نہین کیا گیا ہے کہ یہ ناجائز مال جمع کیا کرین رعایا پر مصادرہ ڈالین امر و نہی سے خاموش رہین
امام المسلمین اور اوس کے وزراء پر واجب ہے کہ اپنے محالات و پرگنات کے لیے عمال و قضاۃ کو
منتخب کرے بہتر سے بہتر خوب سے خوب آدمی کو چنکر مقرر کرے معظم اشتغال انکا یہی ہو کہ تدبیر رعایا

ساتھہ شرع کے اموال و ابدان مین بجالاوی دین دنیا دونو کا انتظام بموجب احکام اسلام رکھے
جس عامل کی تقصیر ان کامون مین دیکھے اوس کو معزول کر دی اس تدبیر سے اللہ تعالی شرور کو
عباد و بلاد سے دور کرتا ہے اسلام و اعدای اسلام کے بیچ مین حائل ہو جاتا ہے مگر آج کل جو عمال
و قضاۃ متولی اقطار و قری ہوتے ہین خود یہی اعظم اسباب نزول عقوبت و تسلیط اعداء و سفک دماء
و استحلال حرام ہین پہلی خرابی تو یہی ہے کہ ماموری ان کی غالبا بذریعہ رشوت وہی وغیرہ ہوتی ہے
جب ابتداء عمل کی اس عمل خبیث سے ہوئی تو مابعد مین کیا کچھ ظلم و جور نہو گا کیا کیا خرابی دین دنیا
کی پیش نہ آویگی جس والی و رئیس کے عمال و اہلکار ایسے ہوئے کہو اوس کی نجات کی کیا صورت
ہے رعایا کس طرح صالح ہو گی یہ معاملہ تو خود ہی ایک سبب اعظم ہے واسطے تعجیل عقوبت کے

## فصل

تیسری قسم جو ساکن بدان ہین گو شر سے دور خیر سے قریب ہون لیکن غالب جمہور ات کی جاہل
ہین اکثر فرائض اللہ بسبب جہل و تساہل کے انسے ادا نہین ہوتے نماز پڑہتے ہین تو بیوقت
پڑہتے ہین صبح کی نماز بعد طلوع آفتاب ہوتی ہے نماز ظہر و عصر بعد دو مثل ادا کرتے ہین جب
سورج غروب ہوتا ہے تو نماز مغرب و عشا کو جمع کر لیتے ہین ایک کو دوسرے کی وقت
مین بجالاتے ہین معہذا ارکان و اذکار نماز اچہی طرح ادا نہین کرتے ٹکرین لگا کر فارغ ہو جاتی ہین
معاملات بیع و شرا مین مسالک شرعی پر نہین چلتے کوئی ربا مین مبتلا کوئی سمعہ و ریا مین پہنسا ہوا ہے
کوئی الفاظ کفریہ بکتا ہے کوئی صغائر کبائر مین منہمک ہے یہ لوگ نفس الامر مین اقرب الی الخیر
ہین جبکہ کوئی انکو عزیمت مستقرہ دائمہ کے ساتھہ تعلیم کرے تو یہ بہت جلد راہ پر آ سکتے ہین مگر
ولاۃ و رؤساء کو اس طرف مطلق توجہ نہین ہے جس ریاست سلطنت کو دیکھو ہزارہا
نوکر ہین مگر تعلیم دین کے لیے وعظ و نصیحت کی واسطے دس بیس عالم بہی ملازم نہین ممالک عجم گویا
رہ گئین خاص حرمین شریفین مین ایک عمر دراز سے امر بمعروف نہی عن المنکر موقوف ہے اگر کوئی
آفاقی مہاجر ہو کر نصیحت کرنا چاہتا ہے تو لائق قتل قرار دیا جاتا ہے بلکہ مجرد تہمت وہابیت و [illegible]

ترک تقلید وغیرہ پر ہر چند ساکت صامت متقی کیون نہو شہر سے نکالدیا جاتا ہے ساری منکرات
وہان معروف ٹہیر گئے ہین ساری معروفات منکر قرار دیے گئے ہین دو کانات آبکاری
بہی ہین چکلہ بہی ہے بدعات تو کہلم کہلا جاری ساری ہین ع جو کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی
بہرحال عامہ کی سوا جن کو شغل علم نہین ہے نہ مجالست اہل علم ہے اونکا حکم وہی حکم عوام کا ہے
دین مین بلکہ ایسا شخص خود ایک فرد ہے افراد عامہ سے گو نسب شریف بیت رفیع کیون نرکہتا ہو
یا اوس کو یہ گمان ہو کہ وہ عامہ مین نہین ہے خواص ناس سے ہے ایک طرح کی عزت زائد
امتیاز تام رکہتا ہے حالانکہ وہ بالکل خبطی ہے عباد و بلاد مین ظلم کرتا ہے یہ ظلم اوسکا کبہی بوجہ
جہل یا تجاہل ہوتا ہے کبہی بوجہ تجاہل وجرأت علی اللہ تعالی آمام سلمین یا اعوان والی امر پر واجب
ہے کہ ان کے حال کی خبر رکہین ان کی معاملات کی کیفیت سے واقفکاری حاصل کرتے
رہین اگر کوئی فی الجملہ عالم ہے تو یہ علم اوسکا موجب ترک بحث کا انکی حال سے نہین ہوسکتا ہے
نہ باب بحث و تفتیش کو بند کرسکتا ہے بلکہ ایسا علم خود اوسپر حجت و وبال ہے مگر کیا کیجیے کہ حب دنیا
نے سب کو لگا دیا یہ حب ہر خطا کی جڑ ہے **فائدہ** واجبات شرعیہ جن کو ابدان و اموال سے
تعلق ہے غالب مکلفین اون کو بطوع خود بجا نہین لاتے جب تک کہ طرف سے کسی سلطان
یا رئیس اسلام کی اونپر انکار یا انزال ضرر نہو جس ملک مین کوئی سلطان یا رئیس نہین ہے اگر وہان
کی ہر ایک فرد کو مخلی بالطبع چہوڑ دیا جاوی تو شاید ہزارون مین ایک دو ایسے نکلین گے جو بتمام
یا دای واجب شرعی ہون ورنہ سب کی سب گمراہ ہو جاتے ہین اسی لیے رسول خدا صلعم نے
فرمایا ہے کہ عرافت حق ہے لوگون کو عریف سے چارہ نہین حضرت صلعم کے پاس جب کوئی
قوم یا قبیلہ آتا اونپر ایک چودہری مقرر فرماتی کہ رپوٹ اونکے حال کی کیا کرے اونکے کاروبار
کو دیکہتا رہے امر و نہی جاری رکہے سب سے قانون شریعت کی تعمیل کرائے امور خلاف شرع
کو رائج ہونے نہ دے جماعت اہل بداوت اکثر یہ کیا کرتی ہے کہ زمیندار مستاجر دہقان قہرمان
کے فیصلے کو پسند کرتی ہے وہ لوگ احکام طاغوتیہ نافذ کرتے ہین حالانکہ یہ اشد کفر ہے بلکہ جو کوئی

اس ملیا وپر راضی ہے وہ بہی کافر ہے ایسے گاؤن سے ہجرت کرنا واجب ہے جہان احکام
اسلام کی مقابلے مین قانون کفار جاری ہو عباس بن عبد المطلب رضی اللہ عنہ نی دن بدر
کے کہا کہ مین ہمراہ قوم کے باکراہ آیا ہون آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہم ظاہر کو
دیکھتے ہین پہر اون سے فدا لیا **فائدہ** تعزیر بمال جائز ہے مگر جبکہ مالک حق واجب مال جو
شرعًا اوسپر ثابت ہے ندیوی حدیث مین آیا ہے ومن منعھا فانا اخذوھا وشطر ابلہ
عزمۃ من عزمات ربنا لا یحل لآل محمد منھا شیء اس حدیث کو احمد وابو داؤد ونسائی نے
بہز بن حکیم سے روایت کیا ہے دوسری حدیث مین عمرؓ سے مرفوعًا آیا ہے جب تم کسی شخص کو
دیکھو کہ اوسنے خیانت کی ہے تو سامان اوسکا جلادو سعد بن ابی وقاص نے ایک غلام کی
کپڑے لتے وغیرہ جسنے حرم مدینہ مین شکار کیا تہا چہین لیے اخرجہ مسلم غرضکہ شرع شریف
مین جہان کہین تادیب بمال آئی ہے وہان جرمانہ لینا جائز ہے جہان یہ تادیب وارد نہین
ہوئی ہے وہان جرمانہ کرنا جائز نہین یہ مواضع صاحب کتاب اکلیل الکرامہ وغیرہ نی گن کر
بتادیے ہین **فائدہ** منجملہ انفاق فاضل کی ایک انفاق کرنا ہی نفس واہل واقارب پر یہ نفقہ
سب نفقات پر مقدم ہی ابدأ بمن تعول پہر انفاق کرنا ہے راہ خدا مین جیسے جہاد وغیرہ غرضکہ
ترویج امور دین اقامت شرع مبین مین جو مصارف پیش آتے ہین جیسے سڑک بنانا پل بنانا
چاہ طیار کرانا غزوہ مین صرف کرنا یہ سب مصارف بیت المال سے چاہیین انکا خرچ رعایا پر
ڈالنا درست نہین ہے امراء ورؤساء وحکام جو ہر ایک امر مین رعایا سے چندہ لیتے ہین طرح طرح کے
ٹکس انپر باندہتے ہین وقت جنگ کی صرفہ جنگ کا انہین کے اموال ہی وصول کرتے ہین
یہ کسی طرح جائز نہین ہان رعایا سے وقت ضرورت ملکی کے قرض لینا پہر وقت حصول لیسر
اوسکا ادا کردینا درست ہے مسلمان کا مال وخون وغیرہا معصوم ہوتا ہے بے اوس کی خوشی
کے ایک پیسا بہی لینا نہ چاہیے کبہی آدمی شرم سے کچہ دیدیتا ہے گو جی نہین چاہتا ایسا
لینا بہی منع ہے ہان اگر بیت المال بالکل خالی ہوجاوی رئیس کی جیب خاص مین بہی کچہ

موجود نہو دشمن سر پر آپڑے سے لڑنا شرعًا واجب ہو جاوی بلکہ فرض عین ہو جاوی تو اوس وقت
جس سامان کی ضرورت ہو واسطی مدافعت اعدا کی رعایای ملک سے لیلے اونکو بھی چاہیے
کہ ایسی حالت ضیق مین کہ جہاد فرض عین ہو گیا ہے جس سے جو ممکن ہو اوس سے اعانت
امام المسلمین کی کرین شیخ الاسلام عزالدین بن سلام نے جب تتار کا غلبہ طرف مصر و دمشق کے
ہوا تہا اور ساز و برگ سلطان اسلام کافی نہ تہا یہ حکم دیا تہا کہ گہر پیچھے ایک ایک آدمی ہتہیار گہوڑا
وغیرہ کو یعنی جو چیز جس کے پاس بکار آمد حرب و ضرب موجود ہے اوسکو لیلو چنانچہ بادشاہ نی ایسا ہی
کیا اللہ تعالی نے فتح نصیب کی جب سے چنگیز خانیون نی سر اوٹھایا تہا سب جگہہ ظفریاب ہوتی رہی
بغداد کو تباہ کر دیا مگر یہان آکر تتار نے بہی شکست فاحش کہائی اوس دن سے پہر و لیا غلبہ اونکا
باقی نہ رہا وللہ الحمد

## فصل

سلاطین و امرا و قضاۃ وغیرہم کو ظلم کرنا کسی مسلمان یا ذمی پر مطلقا حرام ہی مثلاً کسیکا مال کہالے
یا کسیکو گالی دی یا مارے پیٹے یا مظلوم کی فریاد با وجود قدرت کی نہ سنے یا ظالمون کی پاس
آدمی جاوے اونکے ظلم سے راضی رہے یا اون کی اعانت ظلم پر کرے یا کسی کی سعایت اونکے
پاس لیجاوی چغل خوری کیا کرے آیۂ لاینال عہدی الظالمین دلیل ہے اس بات پر کہ امام حاکم
رئیس والی سلطان کا عادل عامل بشرع ہونا ضرور ہے اگر عدل نکریگا تو موجب شرع کی عامل نہوگا
بلکہ ظالم ٹہیریگا مراد عہد سے اس جگہہ امامت ہے گویا سلامت ہونا امام کا وصف ظلم سے سب امور مین
جن کو کچھہ بہی تعلق امور دینیہ سے ہے شرط ہے اضافت عہد افادہ اس عموم کا کرتی ہے ظلم کی
برائی و مذمت مین بہت آیات آئے ہین ایک آیت مین یہ فرمایا ہے کہ اللہ تعالی برابر ایک ذرہ کے
بہی ظلم نہین کرتا ہے مراد ذرہ سے یا تو نملۂ صغیرہ ہے یا راس نملہ یا دانہ رائی کا یا وہ ذرہ جو بیت مین
چمکتا ہے قول اول موافق لغت کے ہے حل قرآن اوسی پر واجب ہے معلوم ہوا کہ ذرہ برابر بہی
ظلم درست نہین ہے ظالمونکی طرف جہکنے سے منع کیا ہے یہ کہا ہے کہ کہین تم کو دوزخ نہ چہو لے

آیت شریف مین اشارہ ہی طرف اس کے کہ ظالم اہل نار ہین بلکہ جب نزے مائل ہونی پر آگ چہوتی ہے تو جو کوئی خود ظالم ہے اوسکا کیا حال ہوگا کسی کا مال کہالینا یا کسی کی آبروریزی کرنا داخل ظلم ہے اللہ و رسول نے جسطرح جان مال ہر مسلمان کا دوسرے شخص پر حرام کیا ہے اسی طرح ہر مسلمان کے آبروریزی کو بہی حرام کیا ہے ان تینون امور کو ایک ہی سلک مین منسلک فرمایا ہے یہ تینون کام ظلم صریح فسق قبیح ہین بلکہ جان و مال کے ظالم تو کم ہین یا کم ہوتے ہین آبرو کی ظالم بے گنتی ہین انکے کسی مسلمان کو نجات نہین ملتی ہر شخص کی ایک حیثیت عرفی ہوتی ہے اوسکا ازالہ کرنا منجملہ کبائر کے ہے مگر لوگ اسکو ہلکا جانتے ہین یحسبونہ هیّنا وهو عند الله عظیم حدیث شریف مین آیا ہے المسلم من سلم المسلمون من لسانه و یدہٖ مسلمان وہ ہے جس کے ہاتہہ و زبان سے دوسری مسلمان سلامت رہین آبروریزی خاص زبان کا کام ہی جسطرح ازالہ مال و جان ہاتہہ کا کام ہے غیبت نمیمہ افترا تہمت بہتان کذب سماعت اخبار و افواہ یہ سب داخل ازالہ عرض ہین **فائدہ** قرآن شریف سی معلوم ہوتا ہے کہ حکم حاکم حرام کو حلال یا حلال کو حرام نہین کرسکتا ظاہر مین تو وہ حکم چلتا ہے مگر باطن مین حکم شرعی کو بدل نہین سکتا قاضی شریح کہتے تہے کہ مجہکو گمان ہے کہ تو ظالم ہے مگر مین ظاہر ہی پر حکم کرتا ہون میرا حکم حرام کو تیرے لیے حلال نہین کرسکتا ہے یہی قول ہے امام احمد و مالک و جماہیر علمار اسلام کا صحابہ و تابعین سے حدیث ابی ذر مین آیا ہے رب العزت نی فرمایا ہے یا عبادی انی حرمت الظلم علی نفسی وجعلته بینکم محرما فلا تظالموا رواہ مسلم فی صحیحہ یعنی اے میرے بندو مینے ظلم اپنی جان پر حرام کیا ہے تمہاری اوپر بہی حرام کیا ہے تم آپس مین ظلم نکرو احادیث صحیحہ متواترہ کثیرہ اس باب مین آئی ہین ظلم کرنے سے منع کیا ہے بہت ڈرایا ہے بڑی وعید فرمائی ہے ظلم کو دن قیامت کے اندہیرا کہا ہے ظالم کی دعا قبول نہین ہوتی ہے وہ شفاعت رسول خدا صلعم سے محروم رہیگا ظالم کی نیکیان مظلوم کو دلوا دی جاوینگی مظلوم کی دعا اور خدا مین کچہہ حجاب نہین ہے مظلوم کی مدد کرنا واجب ہی سو

بترس از آہ مظلومان کہ ہنگام دعا کردن　　اجابت از درحق بہر استقبال می آید

فائدہ جس طرح حق مین ظالمون کے وعید آئی ہے اسی طرح حق مین اہل عدل کے وعدہ آیا ہی
ملوک عادلین نور کے منبر پر داہنی طرف عرش کے ہونگے عرش کی سایے مین ٹہیرینگے ایکدن
امام عادل کا ساٹہہ برس کی عبادت سے بہتر ہے چالیس دن کی بارش سے افضل ہی سب سے
زیادہ نزدیک خدا کی روز قیامت کے امام عادل ہوگا امام جائر کو خدا دشمن رکہتا ہے ساری
خلق سے زیادہ تر دور خدا سے یہی ستمگر ہوگا فائدہ ظلم کے انواع ہین سب سے بدتر قسم وہ ہی جو کہ
متعلق آبروی ہو جیسے غیبت کرنا گالی دینا نمیمہ کرنا قذف کرنا حدیث شریف مین جان ومال وآبرو
کو ایک ہی حکم مین رکہا ہے مگر جان ومال سکے ظالم کم ہوتے ہین آبرو کی ظالم بہت ہین اس لیے
کہ ہر شخص ہر کسی کے جان ومال پر ظلم نہین کر سکتا ہے خصوصًا جو کہ والی امیر یا رئیس نہین ہے
رہا ظلم آبروریزی کا سو یہ ہر شخص کے مقدور مین داخل ہے عوام واراذل کو جانی دو اکثر
اہل علم وفضل بہی اس بلا مین مبتلا ہین اپنی بدگوئی وعیب جینی حسد کینہ بغض کے سبب سے
ظالمون مین داخل ہوجاتے ہین انکا حکم اور اون کا حکم جو مال وجان پر کسیکی ظلم کرتے ہین برابر
ہے بال برابر کا فرق نہین بلکہ یہ ظلم اوس ظلم سے بمراتب زیادہ تر بدتر ہے کیونکہ اوس ظلم مین
تو ایک طرح کا نفع دنیاوی بہی ہے کہ مال ہاتہہ لگا یا دشمن کو مار ڈالا اس آبروریزی مین تو
خاک بہی فائدہ نفع اسکا نہین نری تعصبیت وجہالت ومعصیت عظیم ہے مگر اکثر لوگ اسی مین
زیادہ پہنسے ہوے ہین حالانکہ یہ ظلم نفوس شریفہ پر ظلم خون ومال سے زیادہ تر سخت ونا گوار
گذرتا ہے تلوار کا زخم تو اچہا بہی ہوجاتا ہے مگر زبان کا زخم اچہا نہین ہوتا رسول خدا صلعم نے
آخر عمر مین وقت حجۃ الوداع کے خطبہ پڑہا ایک لاکہہ چوبیس ہزار آدمی جمع تہے یا کچہہ زیادہ فرمایا
ان دماءکم واموالکم واعراضکم علیکم حرام کحرمۃ یومکم ھذا فی شہرکم ھذا فی بلدکم ھذا
الا ھل بلغت یعنی تمہاری خون تمہاری مال تمہاری آبرو ویسے ہی تم پر حرام ہے جیسے کہ
حرمت اس دن اس مہینے اس شہر کی ہے یہ حدیث صحیحین مین ابی بکرہ سے مروی ہی دوسری

حدیث ابی ہریرہ مین آیا ہے کل المسلم علی المسلم حرام دمہ وعرضہ ومالہ مسلمان
کی ہر چیز مسلمان پر حرام ہے خون آبرو مال بلکہ آبرو کو اربی الربا فرمایا ہے یعنی بدترین
سودخواری غرضکہ ارشادات شارع علیہ السلام مین ان تینون چیزون کا حرام ہونا یکسان آیا
ہے جو احادیث اس باب مین وارد ہین اونمین ذکر سب وغیبت ولعن کا ارشاد فرماکر سب کے
اشد محرمات مین داخل کیا ہے بلکہ مچھر پسو کی لعن تک سے منع کیا ہے پھر کہو جو کسی مسلمان کو لعن و
طعن کرے اوسکا حال کیا ہوگا خصوصا اوس لاعن طاعن کا حال جو خیر العبا صحابہ رسول خدا صلعم یا اوکے
اہل بیت کو برا بھلا کہے گالی گلوج دے روافض صحابہ کو خوارج عترت کو لعن طعن کرتے ہین
خدا انکو غارت کرے یہ مسلمان کاہے کو ہین ابلیس و شیطان ہین حدیث مین آیا ہے جو ہمارے
صغیر پر رحم نکرے ہمارے کبیر کی توقیر نکرے وہ ہم مین سے نہین ہے یعنی دائرہ مسلمین سے
خارج ہے علماء دنیادار جاہ طلب مفت خوار وظیفہ خوار صدقات وخیرات و اوقاف اکثر علماے
تقوی شعار محدثین و بیدار مقصدین نامدار پر کتب و رسائل مین طعن وتشنیع لکھتے ہین الفاظ
ناملائم عبارات درشت وسخت سے ان کو یاد کیا کرتے ہین یہ سب اسی حدیث کی نیچے داخل
ہین زمرہ ظلمہ فسقہ فجرہ مین شامل ہین فائدہ منجملہ قبیح انواع ظلم کے ایک وہ ظلم ہے جو اموال
عباد سے تعلق رکھتا ہے اسکو بھی ہمراہ ظلم جان وآبرو کی ذکر کیا ہے مال کے ظلم بھی بہت
ہین مکس کے جتنے انواع ہین وہ سب ظلم ہین سائرات کا تحصیل کرنے والا کاتب شاہد وازن
کائل وغیرہ یہ سب اعوان ظلمہ ہین یہ وہ مال لیتے ہین جس کی مستحق نہین پھر ایسے ایسون کو دیتے ہین
جو اوسکا استحقاق نہین رکھتے اسی لیے حدیث مین آیا ہے کہ صاحب مکس جنت مین نجاویگا اسکا گوشت
پوست تو مال حرام سے پیدا ہوا ہے مکس کو اہل علم نے منجملہ کبائر کے گناہ ہے جنسے مکس لیا جاتا ہے
اونمین سے بعض کا یہ خیال کہ ہم سے زکوۃ واجب ادا ہو گئی ظن باطل ہے کیونکہ امام نے انکو تحصیل
زکوۃ کے لیے مقرر نہین کیا ہے بلکہ مال موجود کا محصول لینے کو بٹھایا ہے یہ دونو ظالم ہین خصوصا
جو مکس حاجیون سے جدہ وغیرہ مین لیا جاتا ہے یہ بدترین انواع مکس واقبح انواع ظلم ہے اسی طرح

جو بابت قرنطینہ کے لیتے ہین وہ سب حرام محض ہے سائرات مین ایسی چیزین جنپر محصول لینا جائز ہے گنتی کی ہین یہ ہزارون رقوم ومکاسب جنپر ٹکس سائر بندھا ہے کبھی دین اسلام مین حلال نہین ہوا ملوک کفرہ فجرہ فسقہ نی یہ آمدنی ایجاد کی ہے یہ سب مال حرام ہی اسی طرح آمدنی آبکاری کی بھی حرام ہے بلکہ جس چیز کو شارع نے حرام یا نجس فرمایا ہے اوسکی تجارت کرنا دیسپر محصول باندہنا حرام ہے یہ لاکھون اقلام ہزارون رقوم جو ہر سلطنت وریاست مین رعایای بلاد وسواد پر باندہے گئے ہین جنکا کچہہ عین واثر شرع شریف یعنی حدیث وخبر مین نہین ہے انکا لینا دینا حرام قطعی ہے ان کے لینے والی جہنم کا ایندہن بنینگے وہان اس لینے کی انشاءاللہ تعالیٰ دینے پڑین گے ؎

بوقت صبح شود ہمچو روز معلومت ۔ کہ باکہ باختہ عشق در شب دیجور

## فصل

بعض قاصرین نی یہ خیال کیا ہی کہ امارت وغنا اور اتصال سلاطین وولاۃ ورؤسا کا مخالف تہذیب مرسلین صلاح وزہد سے دور ہے حالانکہ یہ بات نہین ہے خود سید المرسلین صلعم نے اپنے رب سے تونگری مانگی ہے صحیحین مین آیا ہے اللھم انی اسألك الھدی والتقی والعفاف والغنی اپنے خادم خاص انس رضی اللہ عنہ کی لیے دعای غنا فرمائی ہے بھوک سے فاقہ مستی سے پناہ مانگی ہے اللھم انی اعوذ بك من الجوع فانہ بئس الضجیع خوشبو کو عمر تو زندگی دوست رکہتی تہی عمر شریف فرمایا جو بی مانگی آوی تم اوسکی تاک مین تہو تم نے اوسکا سوال نہ کیا ہو وہ لیلو سوال کرنے سے منع فرمایا ہے مگر سلطان سے یعنی وقت حاجت دینی ضرورت شرعی کے نہ مال جمع کرنے کے لیے یوسف علیہ السلام نے کہا اجعلنی علی خزائن الارض جب سونے کے ٹیڑے برسے ایوب علیہ السلام چننے لگے خدا نے فرمایا کیا مینے تجھکو آسودہ نہین کیا ہے جو توانکو سمیٹتا ہے اونہون نے کہا ہان ولکن لا غنی بی عن برکاتك یعنی یہ تو سچ ہے مگر تیری برکت سے مین آسودہ نہین ہون عیسی علیہ السلام نے کہا وارزقنا وانت خیر الرازقین ہمکو قرآن پاک مین یہ سکھلایا ہے کہ ہم ربنا اتنا فی الدنیا

حسنتوفی الاخرۃ حسنۃ کہا کرین حسنہ مین مال و دولت بہی شریک و داخل ہی غرضکہ طلب رزق سب بندے
خدا کی کیا کرتے ہین کیا انبیاء کیا علماء کیا زاہد پانی برسنے غلہ پیدا ہونے پہل نکلنے کے
لیے دعا کرنا یہ سب طلب رزق ہی تو ہے ہان اتنی بات ہے کہ متورع پرہیزگار دیندار
لوگ رزق وجہ حلال سے طلب کرتے ہین خدا سے حلال پاک روزی کا سوال کرتے ہین
تحصیل رزق مین کسب معاش مین پابند حکم شرع رہتے ہین حلال پیشہ حلال نوکری اختیار
کرتے ہین رسول خدا صلعم کے زمانہ مبارک مین سارے صحابہ یہی کرتے تہے کوئی کہیتی کرتا کوئی
تجارت کرتا کوئی مزدوری کرتا پہر خلفائے راشدین کے وقت مین یہی طریقہ جاری رہا خلفا
اپنا رزق بیت المال سے لیتے تہے مگر اوتنا ہی جتنا حق ہے یہ بات نہ تہی کہ فضول خرچی کرتی
یا واہیات کامون مین یا واہی تباہی لوگون مین اوڑاتی امام حسن علیہ السلام نے معاویہ رضی اللہ عنہ
سے صلح کی ایک لاکہ روپیہ سالانہ اپنا مقرر کرا لیا رہی یہ بات کہ ملوک و سلاطین مین بعض ظالم
جائر ستمگر ہوتے ہین سو اسکی حقیقت یہ ہے کہ اچہے لوگ سچے مسلمان تو اونکے پاس معیشت حلال
حاصل کرنے کو جاتے ہین نہ اس لیے کہ یا اون کی مدد ظلم پر کرین اونکے میلی ٹہیلون کہیل تماشون
مجالس فسق وفجور مین شریک ہون بلکہ انکا اونکے پاس ہونا کسی وقت موجب رفع ظلم و دفع فساد کا
ہوتا ہے حاکم کو حق بات بتا دیتے ہین منکرات شرعی سے بچا دیتے ہین جب انکا یہ کام ٹہیرا یہ
نیت ہوئی تو اب وہ بادشاہ ظالم کیسا ہی بڑا ظلم کرے اوس ظلم کا وبال وسی کی گردن پر رہیگا
اس مسلمان پر کچھ گناہ اوس کے ظلم کا نہوگا انما الاعمال بالنیات وانما لکل امرئ ما نوی
جب ذرا سا بہی دخل انکا تخفیف ظلم مین ہوا گو کیسا ہی قل قلیل یا احقر حقیر کیون نہو تو بی شبہہ انکو
اجر ملیگا ہان جو کوئی خلاف اسکے کریگا اوسکو بے شبہہ ظالم سمجہا جاویگا ہماری گفتگو اون لوگون کے
حق مین ہے جو اس لیے نزدیک امراء و حکام کے رہتے ہین کہ اونکو امر و نہی کرتے رہین ظلم و جور سے
حتی الامکان باز رکہین اچہی صلاح دین وعظ کرین اون کے حسنات مین شریک ہون اونکے
سیئات سے جدا رہین جس بات مین نور نہ جلی دل مین اوس سے سخت بیزار رہون جہان قابو

چل جاوین وہان منکرات سے روکدین خلاف شرع کام ہونے دین نہ اون لوگون کے حق مین
ہی عالم ہون یا جاہل جو ہم نوالہ ہم پیالہ سلاطین کے ہوجاتے ہین اپنا دین اونکی دنیا کے لیے
اپنی آسودگی کے واسطے کہو دیتے ہین خسر الدنیا والآخرة ذلک ھو الخسران المبین تمہین سمجہو
کہ بہلا کسی عالم کا یہ کام ہے کہ وہ ظالمون کا شریک بنے یا کسی جاہل سے یہ امید ہے کہ وہ سلطان
کو نیک کام پر لا سکے فرضاً اگر کوئی عالم ایسا کام کرے تو در حقیقت وہ عالم نہین ہے گدہے پر
کتب خانہ لدا ہوا ہے کتابین پڑہنے سے علم نہین آتا ہے نکتہ گیری کرنے سے کوئی عالم نہین کہلاتا ہے
عالم تو وہ ہے جسکو خدا کا ڈر ہے امر ونہی کرتا رہتا ہے اگر جس بادشاہ سے امید قبول حق
جاتی رہے یقین کامل ہو جاوے کہ یہ ظالم کسی طرح ظلم وفسق سے باز نہ آویگا تو البتہ اوسکی صحبت
سے ہزار کوس بہاگے سلف صلحا امتی جنہون نے صحبت ملوک وسلاطین کی اختیار کی تہی یا جبر
اون کی مصاحبت وصلت سے بچتے تہے اونکا مقصد یہی تہا جو ہمنے ذکر کیا مطلقاً گہسنا بہاگنا
کچہہ خیر نہین ہے خصوصاً جبکہ تعلق معاش دنیا کا اللہ تعالی نے انہین سے رکہا ہے آدمی اپنی نیت
درست کرے پہر سب کچہہ درست ہے ورنہ سب وبال ہے ان فی القلب مضغة اذا صلحت صلح
الجسد کلہ واذا فسدت فسد الجسد کلہ حدیث صحیح مین دربارہ ائمہ جور ومداخلت ملوک
یون آیا ہے لکن من رضی وتابع اس سے معلوم ہوا کہ گناہ اعانت کا جبہی تک ہے کہ اونکے
افعال سے راضی اور اون کے اعمال کا تابع ہوا اور جو اسنے اون کے ظلم پر اعانت نکی اونکی کذب
کی تصدیق نہ فرمائی تو یہ خود ایک بڑا مرتبہ عظیم ہے خصوصاً جبکہ یہ شخص جامع ہو درمیان عدم وقوع
معاصی وسعی فی التخفیف کے یا موعظہ حسنہ کرتا رہے ہر ذی عقل جانتا ہے کہ اگر اہل علم ودین بالکل
آنا جانا نزدیک سلاطین کے ترک کردینگے کسی طرح کی مداخلت اپنی اونکے امور مین نکرینگے تو
ساری شریعت مطہرہ معطل ہو جاویگی مملکت اسلامیہ مملکت جاہلیت سے بدل جاویگی اموال فروج
محرمہ حلال ہو جاوینگے مساجد ومدارس بیکار پڑے رہینگے ہتک حرمات ہوا کرے گا رہے سہے شعائر اسلام
بہی مٹ جاوینگے خدا کی نزدیک اونکو یہ عذر ہوگا کہ ہمارے پاس سے سارے علماء چلدیے ہم کو

معلوم ہی نہ تہا کہ یہ کام کرنے کا ہے یا نکرنے کا **فائدہ** بعض سلف نے کہا ہے السلاطین لھم طاعات کثیرۃ ومعاصی کثیرۃ یعنی جس طرح بادشاہون کے گناہ بیحد ہوتے ہین اسی طرح ان کی طاعت بہی بے حد ہوتی ہے مثلاً امن رکہنا راہ مین پناہ دینا ضعیف کا قوی سے حائل ہونا درمیان خلق اور مظالم کے جہاد کرنا اہل کفر و بغی و عناد سے جاری کرنا سنن کا دور کرنا بدع و فتن کا آباد کرنا مساجد کا قائم کرنا مدارس علم کا بنوانا سڑکون کا سزا دینا مجرمون محاربون راہزنون چورون ساحرون ڈاکوون کو انصاف کرنا مظلومون کا فیصل کرنا خصومات کا حق رسی کرنا حقداروں کی فریادرسی کرنا فریادیون کی بیاد دینا یتیمون لاوارثون محتاجون کا قرض ادا کرنا قرضدارون کا کفن دفن کرنا غربا کا صدقہ دینا مساکین محاویج کو بچانا رعایا کا ہاتہ متغلبین سے حفاظت کرنا املاک اوقاف کا اقامت کرنا حدود شرعیہ وقصاص کا دلوانا دیت وارش کا جاری رکہنا تعزیرات کا اشاعت کرنا شعائر اسلام کا نصب کرنا قاضیون مفتیون اہل احتساب کا قیام کرنا ساتہہ واجبات وفرائض وحقوق عباد کی اہتمام کرنا امر معروف نہی منکر مین جمع کرنا سپاہ وفوج لشکر کا واسطے حراست کے دشمن سے مہیا رکہنا سلاح کا واسطے حرب وضرب کے تہر کرنا اعدائے دین پر سبا رو لست رکہنا بیت المال کا احیاد کرنا علوم اسلام کا مٹانا بدعات ومنکرات کا روکنا مفسدین کا فساد وفتن سے رعب وہیبت رکہنا رعایا پر اس لیئے کہ بہت آدمی ایسے ہوتے ہین کہ اگر انکو خوف سلطان یا والی نہو توجو چاہین سو افاعیل ومفاعیل کر ڈالین دیکہو جنکو ڈر کسی حاکم کا نہین ہوتا ہے وہ کیسے کیسے بری کام کرتے ہین کیا کچہ فساد وخرابی ڈالتے ہین عمر بن عبد العزیز نے کیا اچہی بات کہی کہ اللہ تعالی بسبب سلطان کی ایسی باتون سے روکتا ہے جس سے قرآن بہی نہین روکتا یعنے قرآن سے تو وہی لوگ ڈر کر گناہون سے بچتے ہین جو عالم باللہ عارف حق ہین سلطان سے سب عام وخاص خوف کرتے ہین اس لیے یہ خوف سلطنت کا اون کو بہت افعال محرم اعمال منکر سے باز رکہتا ہے رہی معاصی سلطان کے سو وہ بہی بہت ہین جسطرح غصے مین اگر خونریزی کرنا کسیکو تنا مارنا کہ وہ مرجاوے کسیکی آبرو لیڈ ڈالنا اموال محرمہ کو حلال سمجہ لینا ایک کے قصور پر سارے

گھروالوں کو شہر سے نکال دینا مجرم کے ساری گھر سے ناراض ہوجاتا تھا اگرچہ حضور نہیں ہے کہ تعدیا
باپ ہو ویسا ہی بیٹا ہوگا دو جرم کا مواخذہ شرع میں خاص ہوتا ہے تعالی لا یجنی والد علی
ولدہ کسی کی جرم و جنایت میں دوسرا ماخوذ نہیں ہو سکتا ہے جب تک کہ وہ خود بھی مرتکب اسے
جرم کا نہو کسی کی جورو بیٹی کو چھین لینا حاکم بے استحقاق کر لینا اگاہ دست اجنبی عورتوں کو بے
نکاح کے گھر بیٹھوں سے حرمت سے رکھنا گرفتار شہوات و لذات رہنا منکرات و محرمات
میں دراز دستی کرنا حالت غیظ و غضب میں بے بات نقل و عقل حکومت سے بہنا **حکایت** ایک بادشاہ
اپنی مجلس میں لوگوں کو لیکر فسق و فجور کرتا تھا شہر میں ایک مرد صالح تھے وہ جب کوئی خلاف شرع
کام کرتے دیکھتے منع کرتے شراب کا برتن پاتے توڑ ڈالتے ایک دن وہ بھی محلسرای سلطان کے
جاتے تھے بعض جلیسان سلطان نے کہا یہ وہی شخص ہے جو برتن شراب کے توڑ ڈالتا ہے جو
منکرات دیکھتا ہے اوس کو اپنے ہاتھ سے مٹاتا ہے بادشاہ نے انکو بلایا کہا تمہیں ہو جو غریبوں
ضعیفوں کے برتن توڑتے ہو منکرات کو مٹاتے ہو بھلا ہمارے پاس یہ سب ٹھاٹھ فسق و لہو کا رکھا
ہے اسکو تو ذرا مٹاؤ توڑو جب جانیں انھوں نے کہا میں ایک ضعیف آدمی ہوں جو کوئی مجھ سا
ضعیف ہوتا ہے اوسی پر زور چلتا ہے وہاں امر و نہی کرتا ہوں رہے تم سو بڑے سلطان تو کیا
بادشاہ مثل پہاڑ کے ہو تم پر میرا کچھ زور نہیں چل سکتا تمہارا حال خدا نے قرآن میں یوں فرمایا ہے
ویسئلونک عن الجبال فقل ینسفها ربی نسفا فیذرها قاعا صفصفا لا تری فیها عوجا ولا
امتا یعنی تجھ سے حال پہاڑوں کا پوچھتے ہیں سو تو کہدے کہ بکھیر دیگا انکو میرا رب اوڑا کر پھر چھوڑ رکھیگا
زمین کو چٹیل میدان نہ دیکھے تو اوس میں موڑ نہ ٹیلا بادشاہ نے رو دیا کہا تم مجھے بھی ایسا ہی کیا کرو
اور شراب کے برتنوں اور اشیاء لہو و لعب کو توڑ ڈالو سب سامان پھینکدیا توبہ کی پھر اوس دن سے وہ
مجلس فسق نہ کی غرض کہ جب یہ بات معلوم ہوئی کہ سلطان کے لیے محاسن و مساوی دونوں ہوتی ہیں
تو اوس سے بوجہ محاسن محبت رکھے اور بوجہ مساوی اوس سے علحدہ رہے شاید وہ کسی وقت کہنے
اچھی بات مان لے کسی بری بات سے باز رہے اللہ تعالی نے علم و فضل کی ایک ہیبت رکھی ہے

ہر کسی کی جی مین اوس کی عظمت وحشمت ہوتی ہے یہان تک کہ حیوانات بہی باوجود بے شعور
مسلوب الفہم ہونے کے اپنے معلم سے ڈرتے ہین اوس کی ہیبت انکے دلون مین بہری ہوئی ہے
غرضکہ بوجہ ان اسباب وحالات کے اتصال سلاطین کا جائز ہے کسیکو اس جواز مین کلام نہین
ہے بلکہ بعض اوقات مستحسن یا واجب ہوتا ہے جبکہ اتمام کسی واجب کا بغیر اس اتصال کی ممکن نہو سکے
یا کوئی امر محرم بغیر اوسکے ملے جلے دور نہو سکے ممنوع وہ مواصلت ہے جو کسی مصلحت دینی کی لیئے نہو
کسی غرض مسلمانان کو اوس سے نفع نملی **فائدہ** اللہ تعالی نے جس طرح اطاعت اپنی اپنے رسول کے
واجب کی ہے اسی طرح اطاعت سلطان واولی الامر کی واجب فرمائی ہے مگر اوس کام مین جسمین
نافرمانی خدا ورسول کی لازم آوی انکے جبر وظلم پر صبر کرنیکا حکم دیا ہے اگرچہ مارین ٹہونکین مال
چہین لین حدیث مین آیا ہے تم انکا حق دو اپنا حق خدا سے مانگو جب تک یہ نماز قائم رکہین انکی
فرمانبرداری کرتے رہو مگر یہ کہ کفر بواح کرین اگر کسیکو کوئی ولی امر حکم دے کہ وہ اوسکے پاس رہا کرے
تو اوس سے بہاگنا ہرگز روا نہین جب تک کہ اس اتصال مین کوئی امر اسباب متقدمہ منکرہ مین سے
موجود نہو اسپر یہ واجب ہے کہ جب نزدیک بادشاہ کے رہے حتی الامکان امر ونہی مین کوتاہی نکرے
اگر امکان نہین ہے تو معذور ہے اسپر پہر کچہ الزام یا گناہ نہین ابن ماجہ وحاکم وبزار وغیرہ نے
ابن عمر سے مرفوعًا روایت کیا ہے کہ سلطان خدا کا سایہ ہوتا ہے زمین مین ہر مظلوم اوسکی پاس
آکر پناہ لیتا ہے اگر اوسنے عدل کیا تو اوسکو اجر ہے رعیت پر شکر اوسکا واجب ہے اور جو ظلم کیا
تو گناہ اوسپر ہے رعیت پر صبر کرنا لازم ہے **فائدہ** بیت المال مین ہر قسم کا مال جمع ہوتا ہے عدل
کا ظلم کا اوسکا لینا اہل مناصب وغیرہ کو جائز ہے یا نہین محققین کے نزدیک جائز ہے بدلیل اس
حدیث کے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا ہی ما اتاک من ہذا
المال وانت غیر مستشرف ولا سائل فخذہ ومالا فلا تتبعہ نفسک یہہ بہی ثابت ہوا ہی کہ رسول خدا
نے اہل کتاب پر جزیہ باندہا یہ جزیہ طیب وحلال مال تہا حالانکہ اون کے مال مین قیمت شراب و
سود وربا داخل تہے کیونکہ وہ سب لوگ اسطرح کا لین دین کیا کرتے تہے ایک یہودی کے پاس

اپنی زرہ گرو رکھکر طعام لیا پس جو خزانہ ریاست سے اسکو ملتا ہے اوسکو بدون کشف حقیقت کی
لیلوی یہ بات اور ہے کہ اسکو معلوم ہو جاوے کہ یہ مال جو اسکو دیا ہے خالص حرام ہے جسکو سلطان
نے رعیت سے براہ ظلم وجبر یا بوجہ غیر حلال لیا ہے اس جگہہ بھی مسئلہ یون ہے کہ سلطان الن
اموال کو جبکہ وجود مالک و وارث مال سے مایوس ہو جاوی اہل علم وفضل و وجوہ خیرات مین
صرف کرے اس سے بہتر کوئی مصرف اس مال کا نہین ہے یہ تو پہلے ہی سے معلوم ہے کہ خلافت
نبوت تیس برس سے زیادہ نہ تھی بعد اس خلافت کے بادشاہ ہے گزرندہ آئے اوس وقت سے
لیکر اس وقت تک جتنے ملوک و سلاطین اسلام ہوئے ہین اونمین کوئی نہ کوئی کسی نہ کسی منکر
مین ضرور ہی مبتلا تھا قلت وکثرت کا فرق ہے مگر ہمیشہ سلف صالح کو اونسے کام پڑا نہین
ہوا کہ سارے علماء صلحاء نے بالکل اونسے علحدگی اختیار کی ہو کسی طرح کا کچہہ تعلق ہی اونسے
نہ رکھا ہو پھر جو کوئی اس اتصال کو علی الاطلاق باطل ٹھیراویگا ناجائز کہیگا تو وہ درحقیقت طاعن
ہے سلف پر اگر ہم اس جگہہ نام اون اہل علم وفضل کے بتائین جو متصل سلاطین تھے تو ایک
دفتر ہو جاویگا علاوہ اوس کے کسی والی امر کو خواہ ایک شہر کا یا ایک ریاست کا یا ایک سلطنت کا
والی ہو اس بات سے چارہ نہین ہے کہ وہ ایک جماعت کو مناصب دینی پر مامور کری اگر نکریگا تو
کام اوسکا کسی طرح نہین چل سکتا نہ ولایت اوس کی تمام ہو سکتی ہے نہ رعایا سے اطاعت لی سکتا ہے
نہ بیعت اوس کی منعقد ہو گی اس لیے کہ صحت امامت و ولایت و سلطنت و ریاست انہین کے
قبول بیعت پر موقوف ہے بڑے اہل حل وعقد تو یہی لوگ ہین جب انہون نے ہی اوسکو
قبول نہ کیا تو وہ کس طرح امام یا حاکم یا امیر ہو سکتا ہے صاحب کتاب الشقائق نے حکایت کی
ہے کہ سلطان روم نے حکم دیا تھا کہ فلان جماعت کو اہل اسواق سے قتل کر ڈالو اس لیے کہ
اونہون نے حکم سلطان کا بعض اشیاء کے نرخ مین نمانا بادشاہ باہر نکلے اون کی صف باندہی گئی
یعنی واسطے قتل کرنے کے وہان ایک عالم سلطنت بھی موجود تھے اونہون نے سلطان سے
آگے بڑہکر کہا انکا قتل شریعت مین کسی طرح درست نہین ہے بادشاہ نے کہا انہون نے خلاف

ہماری حکم کے کیا ان کے قتل مین اب کچھ عذر باقی نہین رہا عالم نے کہا یہ آپس مین ذکر کرتی ہین
کہ ہم کو حکم سلطان پر اطلاع نہین ہوئی سلطان نے اپنی سواری روکدی نہایت غصے مین آگئے
کہا تمہارا یہ منصب نہین ہے انہون نے کہا نہین بلکہ یہ منصب میرا ہی ہے کیونکہ اسمین تمہاری
دین کی حفاظت ہے عالم کا یہی عہدہ ہے کہ وہ بادشاہ کے دین کو محفوظ رکھے مواخذۂ آخرت سے
اوس کو بچاوے آخر سلطان نے اون سب کو رہا کر دیا سب بچارے قتل سے بچ گئے دیکھو ان جگہہ
اگر وہ عالم حاضر نہوتا نہی منکر نکرتا تو یہ سب مارے جاتے یا اگر یہ عالم ابتدا ًٔ یہ بات کہتا کہ تمہارے
عدول حکمی اس معاملہ مین شرعاً موجب ان کے قتل کی نہین ہے تو اس بات سے سلطان کو
اور زیادہ غصہ آتا وہ سب ہلاک کر دیے جاتے یا اگر وہ بجواب قول سلطان کہ یہ عہدہ تمہارا نہین ہے
سکوت کر جاتا تو بھی وہ مارے جاتے مگر عالم نے ایک عمدہ وسیلۂ مقبولہ نکالا جس نے نفس بادشاہ
مین اثر کیا یا من علم را دہ من عقل باید اسی کو کہتے ہین بہر حال امر معروف نہی عن المنکر دو بڑے
ستون ہین محل اسلام کے جب تک یہ دونو قائم ہین دین بھی قائم رہتا ہے جب یہ کھڑے نہین ہوتے
تو شعائر اسلامیہ بھی گر جاتے ہین شرائع ملیہ بھی معطل ہو جاتے ہین حدیث مین آیا ہے دین
خیرخواہی ہے خدا اور رسول و کتاب اللہ و ائمہ و عامہ کی بادشاہ کو بھی چاہیے کہ سب سے زیادہ
اہل علم و دین کی قدر کرے انہین کو اپنا مصاحب بنا دے انہین کو منصب عہدے و خدمت
بخشے انہین کو دوست رکھے انکی دوستی خاص خدا اور رسول کی دوستی ہے انکے ساتھ احسان کرنا
گویا صلۂ رحم رسالت کرنا ہے اس لیے کہ یہ وارث انبیا ہین خصوصاً جو انمین سادات ہون وہ
اولی تر بتعظیم و اکرام و احسان ہین رؤساء و ملوک و امرا کو ان کی صحبت سے نفع دین انتظام دنیا
حاصل ہوتا ہے عافیت کو نین ملتی ہے ورنہ عاقبت خراب دنیا تباہ ہے مال فساق فجار لیجاتی
ہین اونکا سارا گناہ نامۂ اعمال سلاطین مین لکھا جاتا ہے انا للہ و انا الیہ راجعون اونکی تو دنیا
بگڑگئی انکا دین اونکی دنیا کے پیچھے برباد گیا یہ دونو ہاتھہ خالی رہگئے مگر جب تک خدا کی توفیق شامل
حال نہین ہوتی ہے یہ نکتہ سمجھہ مین اکثر امرا و رؤسا کے نہین آتا ہے اگلے بادشاہ اسلام علمائ

ومشائخ کی نصیحت پر عمل کرتے تہے اہل دین وفضل سے شرماتے تہے خود کیسی ہی ہون مگر ہیبت
وتہیہ علماو سادات کا ملحوظ رکہتے تہے اون کی بہول چوک چہوٹی موٹی خطاؤن سے قطع نظر کر جاتی
تہے مشائخ سے اپنے لیے دعائی خیر چاہتے تہے سادات کی تعظیم سب سے زیادہ کرتے تہے
بعد قرآن کے انہین کو دوسر ثقل سمجہتے تہے ان کی خدمت ومحبت کو موجب رضای خدا و
شفاعت رسول خیال کرتے تہے

آلہی بحق بنی فاطمہ — کہ بر قول ایمان کنم خاتمہ

اس زمانے مین اول تو علمای دیندار باقی نہین رہے ہین حق گو حق پسند لوگ کیمیا عنقا ہوگئے
ہین جتنے دنیا دار مولوی ہین وہی عالم سمجہے جاتے ہین اور جو کہین کسی جگہہ ایک دو چار خوش عقیدہ
خوش عمل عارف بحق موجود بہی ہین تو کوئی اونکو پہچانتا نہین ہے اگر پہچانتا بہی ہے تو حب دنیا
موجب نفرت کا اون سے ہے علماء تو یون مٹ گئے رہی سادات سو جو صحیح النسب ہین وہ بے
دستگاہ بنسب نہین جو مدعی ہین اونمین اکثر کاذب ہین حدیث مین اوس شخص پر جو اپنا نسب
بدلا ڈالی غیر کو باپ بنالے لعنت آئی ہے ایسے شخص کو جنت کی ہوا بہی نہ لگیگی پہر کسی مسلمان
خدا شناس حق پرست کی کیا شامت آئی ہے کہ وہ باوجود اس علم کے آپ کو سید کہلاوی اہل بیت
مین ملاوی اپنی دنیا وآخرت دونو غارت کرے دنیا تو اس طور پر کہ سید کو زکوۃ صدقہ نہین ملسکتا
اگرچہ سیکڑون جاہل احمق بہیک مانگنے کو سید بنجاتے ہین آخرت اس طرح کہ اللہ کے نزدیک وہ
ملعون ہوجاتا ہے یہ مسئلہ کچہہ بخاص ساتہہ نسب سادات ہی کے نہین ہے بلکہ جو کوئی اپنے باپ کا
نسب چہوڑ کر دوسری کی ذات مین داخل ہوگا اوسکا یہ حکم ہے مثلاً نوکری چاکری حاصل
کرنے کی لیے کوئی سید یہ بات کہے کہ مین پٹہان یا مغل ہون اس لیے کہ وہ دیکہتا ہے کہ حکومت
ودولت انہین پٹہانون ترکون مغلون کے ہاتہہ مین ہے یہ مجہکو اپنا ہم نسب سمجہکر میری قدر
کرینگے ورنہ اگر سید ہونیکا نام سنینگے تو پہر کوڑی کو بہی نہ پوچہینگے خصوصاً جبکہ یہ بات بہی
معلوم کرلینگے کہ یہ شخص باوجود سیادت کے علم وتقوی بہی رکہتا ہے اسی طرح شیخ کا سید بنجانا

یا پٹھان کا آپ کو سید کہلوانا یا مغل کا شیخ ہو جانا یا بالعکس اسکے یہ سب حرام قطعی ہے جبکہ اسنے
اپنا نسب ماں باپ یا اپنی قوم قبیلے سے معلوم کر لیا یا سن لیا ہو ورنہ یہ معذور ہوگا لکن اسپر ضرور ہے
اتنا اوسکو لازم ہے کہ جب تک صحت نسب کی کما حقہ معلوم نہ کر لے تب تک اپنے نسب کو بالجزم
بیان نکرے بصورت اشتباہ قومیت کے اقرار و اظہار ذات خاص سے بچتا رہے سلمان فارسی
رضی اللہ عنہ سے جب کوئی پوچھتا کہ تم کس کے بیٹے ہو کہتے انا ابن الاسلام **فائدہ** اعتبار
نسب کا شرع شریف میں غالبًا واسطے انتظام دنیا کے ہی تاکہ امور خیر پر ایک نسب والی جمع ہوکر
اعانت حق کریں خمس وغیرہ میں برابر حصہ پاویں اہل تقوی کو غیر اہل تقوی سے ممتاز جانیں تفاوت
نسب کا صہر سے پہچانیں شعوب و قبائل الگ الگ ہوں حرفت صنعت تجارت میں ایک دوسرے
سے ممتاز ہوں صدقات و زکوۃ کے لینے نہ لینے میں قتل وغیرہ کی دیت دینے میں قسامت کے
قائم ہونے میں شریک یکدیگر رہیں اس قسم کے اور بہت منافع دنیوی ہیں جن کے لیے ضبط انساب
کیا جاتا ہے ورنہ نفع نسب کا اوس جہان میں کچھ بھی نہیں ہے وہاں تو بعد صحت ایمان کی فقط تقوے
طہارت ہی دیکھا جاویگا سارے شرفا و ارذل یکساں ہوں گے نہ شرافت محضہ باوصف بدع
و شرک و معصیت کسی کے لیے موجب نجات ٹھیریگی نہ رذالت نسب باوجود ایمان و تقوی سبب
ہلاک ہوگی بلال و صہیب باوجود حبشیت و رومیت جنتی ہیں ابو جہل و ابو لہب باوصف قرشیت
دوزخی ہیں افتخار کرنا نسب پر طعن کرنا حسب پر خصلت جاہلیت ہے اکثر امرا کو یہ خبط بھی ہوتا ہے
کہ اپنا نسب بدل ڈالتے ہیں کوئی سید بنتا ہے کوئی شیخ کوئی کسی بزرگ کی طرف منسوب ہوتا ہے
کوئی کسی عالم یا درویش کی طرف یہ اس لیے کرتے ہیں کہ دولت فانی کے ساتھ فضیلت باقی
بھی انکے ہاتھ آجاوے مگر یہ نہیں سمجھتے کہ اس کارروائی سے انکی آخرت بالکل تباہ ہو جاتی ہے
یہ سب سے زیادہ اگر کم نسب و رذیل ہیں تو وہ کام کیوں نہیں کرتے جس کی سبب سے ہزاروں شرفا سے
عالی نسب سے عند اللہ بلکہ عند الناس بہتر ہو جاویں اس لیے کہ حقارت نسب کی نظر میں جہلاء
کے آتی ہے علماء ہرگز کسی شخص کو بسبب وضاعت نسب کی حقیر نہیں سمجھتے یہ بات اور ہی کہ باوجود

میسر آنے کفو کے غیر سے رشتہ نکرین یا غیر انسے قرابت نکرے آپ سے بہتر اگر نسب مین ملی تو یہ وصلت سب سے مقدم ہے آپ سے کمتر ملے نہ برابر نہ بہتر تو مجبوری سے جائز ہے اس لیے کہ شرع شریف نے ارشاد کیا ہے کہ جب تک آزاد عورت میسر آوی کوئی کسی لونڈی سے عقد نکری سو سوا‌ے خالق وحدہ لاشریک لہ کی جتنی مخلوق ہے سب کی لیے کفو ہے قل ھو اللہ احد اللہ الصمد لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد وقال تعالی لیس کمثلہ شئ وھو السمیع العلیم وقال تعالے وللہ المثل الاعلی کفو کے یا کفو سے بہتر کے ہوتے ہوئے کمتر سے مواصلت کرنا کیا ضروری سب انساب مین بہتر نسب فاطمی ہی پھر ہاشمی پھر قریشی پھر وہ انساب جو بعد انکے بہتر سمجھے گئے ہین سارے احساب مین افضل حسب علم ہے ھل یستوی الذین یعلمون والذین لا یعلمون یعنی عالم وجاہل برابر نہین ہوسکتے ہین حسب کا اعتبار چار پشت تک ہے نسب کا سات پشت تک یوسف علیہ السلام چار پشت کے کریم تھے وکان ابوھما صالحا کی تفسیر مین لکھا ہے کہ ساتوین پشت تھی اسلام مین خیریت جاہلیت کا بھی اعتبار کیا ہے مگر ہمراہ علم کے خیارکم فی الجاھلیۃ خیارکم فی الاسلام اذا فقھوا پھر جسمین یہ دونو فضیلتین جمع ہون اور پھر وہ متشرع متقی بھی ہو تو پھر کوئی نظیر اوسکا نہین ہے مگر وہی شخص جو مثل اوس کے یا زائد اوس سے علم وعمل مین ہو اللہ تعالی سے زیادہ کوئی عادل ورحیم نہین ہے پھر یہ کس طرح ہوسکتا ہے کہ سارے فضائل دینی ودنیاوی کسی ایک ہی قوم قبیلے کو مرحمت فرماوی باقی نوع بشر اون کمالات سے محروم رہی یہی وجہ ہے کہ خالق کل بادی سبل معطی جمیع حل مجدہ نے کسیکو مال دیا ہی کسیکو کمال کسیکو خوش آواز بنایا ہی کسیکو باجمال کسیکو نسب بخشا ہی کسیکو حسب عطا کیا ہی یہانتک کہ انبیاء علیہم السلام مین بعض کو بعض پر فضیلت دی ہے پھر غیر کا یہ طمع کرنا کہ سارے فضائل وکمالات مال وکمال حسب ونسب وجمال سب کے ہمین کو ملجاوین محض ایک خیال مختل تعلیل معتل ہے انسان کے لیے امیر ہو یا فقیر مرید ہو یا پیر اس سے بہتر کوئی تدبیر نہین ہے کہ بعد درستی عقائد کی عمل صالح مین سعی تمام کرے اخلاص وتقوی مین فائق اقران بنے جسکو یہ حالت نصیب ہوگی وہ دونو جہان مین اشرف اکرم نوع انسان ہے ورنہ ساری دنیا سے بہتر اسکا

نسب حسب کیون نہو یہ بدترین حیوانات ہوگا ثم رددناہ اسفل سافلین سو اب کام مین تو
کوئی بہی کوشش کشش نہین کرتا ہے نام پر مرتے مٹتے ہین کسیکو غرور سیادت ہی کسیکو
تکبر علم ہے کسیکو دولت پر غرہ ہے کسیکو اتباع خطوات شیخ ابی مرہ ہے جو اصل بات تہی جس مین
اسکی نجات تہی اوس سے یہ ملک اکثر خلق حجاب مین ہے الا من شاء اللہ تعالی **فائدہ** جو احکام امامت
و سیاست کی واسطی امام خلیفہ سلطان والی امیر رئیس کے شرع شریف مین وارد ہین وہی کام
اوس عورت کو کرنا چاہیے جو اس منصب پر قائم ہو بارہ عورت کو اگر کچہہ بہی سمجہہ رکہتی ہے یہ چاہیے کہ
کہ ترک امامت کردی اگر کسی سبب سے ممکن نہو تو مرد کو اپنا قائم مقام بنا کر اوس کے ہاتہہ مین انجام
امور مذکور کا دیوی اگر شوہر رکہتی ہے تو سب سے بہتر ہے ورنہ وزیر نائب اس کام کو کرسکتے مین
ایک فتنہ دین مین یہ بہی ہے کہ مرد رئیس نہو عورت رئیس ہو جس قوم پر کوئی عورت رئیس ہوتی ہے
اوس قوم کو ہرگز فلاح نہین ہوتی ملکہ سبا بلقیس نام عجب عقلمند بی بی تہی جب اوسکی قوم نے کہا کہ تم
سلیمان علیہ السلام سے لڑو تو اوس نے کہا نہین ملک صلح اچہی ہے پہر اونکے نکاح مین آگئی اپنی
حکومت اون کے لیے ترک کردی اس زمانہ آخر مین اب ایسی عورتین کہان ہین جو کسی کے
لیے ترک ریاست کرین اگر ترک نہین کرتین تو اگر اتنا ہی کرین کہ مشورہ فحول رجال و اہل علم سے
سب کام ریاست کا ہو اپنی عقل کو امور مملکت مین زیادہ دخل ندین تب بہی غنیمت ہی اسلئے کہ
جب عقل ہو دین دونو مین یہ ناقص ٹہیر چکی ہین تو انسے نہ اصلاح امور دنیا کی امید ہی نہ درستی احوال
آخرت کی توقع پہلے کام کا تعلق عقل سے ہے دوسری کام کا تعلق دین سے ہی ان دونو وصف
مین ساری جہان کی عورتین داخل شامل ہین امیر ہون یا فقیر عالمہ ہون یا جاہل سیدانی ہون یا
شیخانی مغلانی ہون یا پٹہانی پہر جو کوئی انمین سلطانہ یا رئیسہ یا والیہ ہوجاتی ہے تو اوس کے
عقل بالکل ماری جاتی ہے آدہا سہی عقل و دین کا اوس کے پاس باقی نہین رہتا وہ آپ کو
سب سے زیادہ عقلمند و دیندار سمجہنے لگتی ہے اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ سیاست ملازم
رعایا اوس کی خوشامد کیا کرتے ہین ہر عیب کو اوس کی نظر مین ہنر بنا کر دکہلاتے ہین کسکو مجال

ہے کہ خلاف مزاج حضور کچھ عرض کر سکے رئیسہ سلطانہ ہو کر کسی کی نصیحت کا قبول کرنا یا دوسرے
کی عقل کا پسند آنا یا کسی پر بھروسا کرنا بھلا کہین ہو سکتا ہے اگرچہ ساری امراء و رؤساء رجال
کا بھی یہی حال ہے مگر انمین بعضے جو اتفاقاً سمجھدار بھی ہو جاتے ہین تو وہ عورتون کی طرح ہر کام
مین جلدی نا سمجھی جیسا انہین کرتے بہر حال جس طرح اکثر مردون سے یہ نہین ہو سکتا کہ وہ بسبب
عدم اہلیت امامت ترک ریاست کرین اسی طرح کسی مسلمان عورت سے بھی یہ نہین ہو سکتا کہ
وہ اپنی ریاست کسی متصف بوصف امامت کو حوالہ کر دے بلقیس کی طرح ریاست سے دستبردار
ہو کر کسی مرد کی عفت عصمت مین آجاوے یہ کام ہوتا بھی ہے تو کبھی غیر اسلام والیون سے ہو جاتا
ہے بلکہ عورت جب کسی جگہہ کی رئیس ہو جاتی ہے تو فسق و فجور شر و فساد اوسکا بہ نسبت رئیس مرد
کے بہت زیادہ ہوتا ہے وہ عورت آپ کو اسیر شوہر نہ سمجھتی ہے بلکہ ہر برتاؤ مین تحقیر کرتی
ہے یہ تحقیر کرنا اسکا آخرت مین سبب اس کے ہلاک کا ہو جاویگا تحقیر کی کئی صورتین ہین ایک
یہ کہ حقوق زوج جس طرح شرع مین آئے ہین اون کو ادا نہین کرتی حالانکہ حدیث شریف مین آیا
ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے عمۂ حصین بن محصن سے فرمایا کیف انت لہ فانہ جنتک
ونارک یعنی تیرا برتاؤ شوہر سے کیسا ہے کیونکہ وہ تیری بہشت و دوزخ ہے یعنی اوسکی اطاعت
و رضامندی سے تجھکو جنت ملتی ہے اوسکی نافرمانی و ناخوشی سے تجھکو دوزخ مین جانا ہوگا اس
حدیث کو احمد و نسائی نے بسند جید روایت کیا ہے حاکم نے صحیح الاسناد کہا ہے عائشہؓ نے پوچھا
کس آدمی کا حق عورت پر سب سے بڑھکر ہے فرمایا شوہر کا پھر پوچھا مرد پر سب سے زیادہ کسکا
حق ہے کہا اوس کی مان کا اسکو بزار و حاکم نے روایت کیا ہے سند بزار کی حسن ہے ابی سعید
خدری نے کہا ایک مرد اپنی دختر کو لیکر آیا کہا اے رسول خدا یہ میری بیٹی نکاح کرنے سے انکار
کرتی ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اوس لڑکی سے کہا باپ کی اطاعت کر اوسنے کہا
قسم خدا کی مین بیاہ نہین کرنے کی جب تک کہ آپ مجھکو نہ بتا دین کہ حق شوہر کا بی بی پر کیا ہے
فرمایا حق زوج کا زوجہ پر یہ ہے کہ اگر شوہر کو کوئی پھوڑا پھنسی زخم ہو یا اوس کو زبان سے چاٹی

یا اوسکی نتھنون سے خون پیپ بہتا ہو تو یہ اوسکو نگل جاوی تب بھی حق شوہر کا ادا نہو آنی
کہا قسم خدا کی مین ہرگز نکاح نہین کرنے کی رسول خدا صلعم نے فرمایا تم انکا بیاہ نکرو مگر ان کے
اذن سے اس حدیث کو بزار نے بسند جید روایت کیا ہے ابن حبان نے بھی اپنی صحیح مین
لکھا ہے سب راوی اسکے ثقہ مشہور ہین اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس عورت سے حق شوہر
ادا نہو سکے اوسکو نکاح نکرنا جائز ہے یہ بھی معلوم ہوا کہ حق شوہر کا سب کے حقوق سے زیادہ
ہوتا ہے اسی طرح کا ایک قصہ دوسری حدیث ابی ہریرہ مین بھی آیا ہے کہ ایک عورت نزدیک
رسول خدا صلعم کے آئی کہا مین فلان دختر فلان ہون حضرت نے فرمایا مینے تجھکو پہچانا کیا
کام ہے اوسنے کہا کام میرا میرے چچازاد بھائی فلان عابد سے ہے فرمایا معلوم ہوا کہا وہ
مجھسے منگنی کرنا چاہتا ہے مجھکو بتاؤ حق زوج کا زوجہ پر کیا ہے اگر ایسی چیز ہے جو مجھسے
ہوسکتی ہے تو مین اوس سے بیاہ کرونگی فرمایا منجملہ اوس کے حقوق کے ایک یہ ہے کہ اگر اوسکی
نتھنون سے خون پیپ بہے اور تو اپنی زبان سے اوسکو چاٹے تو بھی حق اوسکا ادا نہوا اگر کسی
بشر کو کسی بشر کا سجدہ کرنا پہونچتا تو مین عورت سے کہتا کہ وہ اپنے شوہر کو سجدہ کیا کری جس وقت
کہ شوہر اوسکا اوسکے سامنے آوے گھر مین داخل ہو اس لیے کہ اللہ تعالی نے شوہر کو اوسپر
بزرگی دی ہے اوسنے کہا واللہ جب تک دنیا ہے مین ہرگز بیاہ نہ کرونگی اسکو بزار و حاکم نی
روایت کیا حاکم نے کہا یہ حدیث صحیح الاسناد ہے ان حدیثون مین کچھہ تفرقہ درمیان رشتہ دار
اور آسودہ و اجنبی و نادار کے نہین کیا اسی طرح باقی احادیث آئندہ مین اس سے معلوم ہوا
کہ حق شوہر کا ہر بی بی پر برابر و یکسان ہے خواہ اس شوہر کے کنبے کی ہو یا اجنبی ہو کسی امیر
رئیس کی بیٹی ہو یا کسی غریب فقیر کی قرابت زوجیت مین حقوق طرفین یکسان ہین لیکن اس
زمانے مین یہ اطاعت شوہر کی غریب بی بیون سے تو کبھی بن بھی جاتی ہے گو پوری پوری نہو
مگر عورت مالدار یا رئیس سے تو کسی طرح بھی اطاعت شوہر کی نہین ہوسکتی جب نہو سکے تو اوسکو
یا تو سرے سے نکاح ہی کرنا نہ چاہیے تھا یا اب جہنم موجود ہے طرہ تو یہ ہے کہ سادا ر عورتونکی

بھی شافعی کہلاتے ہین حالانکہ اکثر ائمۂ حدیث مرتبۂ اجتہاد مطلق کو پہونچ گئے تھے مجتہد کو
تقلید مجتہد کی کب روا ہے جو اوسکو شافعی یا حنبلی کہا جاوے جیسے اصحاب صحاح ستہ و نظرا
انکی کہ یہ سب مجتہد مطلق تھے انکا کوئی مذہب خاص فقہی نہ تھا بلکہ تابع دلیل تھے انکا قول و عمل
موافق ان کے صحاح و جوامع و سنن کے تھا ماوراء اسکے تجدید مین مجدد کا مجتہد متعمق در فروع ہونا
ضرور نہین ہے کیونکہ اجتہاد فقہی اور بات ہے تجدید دین اور بات ہے صور فرضیہ قواعد فرعیہ
کا نکالنا ہر مسئلے مین بال کی کھال علیحدہ کرنا کچھ تجدید نہین ہے اسکو تجدید دین سے کیا علاقہ
بلکہ یہ پیشہ تو تحریف دین ہے نہ تجدید شرع مبین کیا لوگون نے کتب فقہ و رای کو نہین دیکھا ہے
جو ہماری اس بات کا انکار کرین گی یہ سیکڑون ہزارون لاکھون مسئلے جو کتب فتاوای فقہ
مین لکھے ہین جنکا حفظ و نشر مشکل جنکا ضبط و ربط دشوار جنکا رفع اختلاف محال کیا یہ سب تجدید دین
ہے لاحول ولا قوۃ الا باللہ بلکہ تحریف دین ہے اصل دین جو اتباع کتاب و سنت تھا وہ تو بالای طاق
نسیان رہگیا اوس کی جگہہ دواوین رای و قیاس و اجتہاد جمع ہو گئے اشاعت سنت احیای حدیث
اماتت بدعت نفی تحریف غالین محو انتحال مبطلین انعدام تاویل جاہلین کہ اوصاف تجدید لخلاق
مجدد ہین وہ بالکل موقوف ہو گئے ایسے اشخاص کو جنہون نے عمر اپنی تدوین رائی و قیاس مین
برباد کر دی مالکی ہون یا حنفی یا منسوب بشافعی مجدد ٹہیرانا جس طرح تاج الدین سبکی نے کہا
خلاف مفہوم حدیث مذکور ہے ہان یہ لوگ جیسی کہ ابو حامد اسفراینی غزالی رافعی رازی وغیرہم
ہین تو بیشبہہ بالغ رتبۂ اجتہاد مطلق یا منتسب تھے اسکا کوئی منکر نہین مذہب شافعی رح مین اسطرح
کے مجتہدین ہمیشہ ہوئے اور ہوتے ہین یہ خاصہ تو خاص مذہب حنفی کا ہے کہ انمین بعد محمد و ابو یوسف
کے پھر کوئی مجتہد نہین ہوا یہی وجہ ہے کہ اس مذہب مین جو جمود و تقلید شخصی پر ہے وہ کسی
مذہب مین نہین ہے ورنہ مذہب مالکی مین بھی مجتہد علی الاطلاق ہوئے ہین جیسے ابن عبد البر وغیرہ
مذہب حنابلہ مین بھی بڑے بڑے عظامی مجتہدین پیدا ہوئے ہین جیسے شیخ الاسلام ابن تیمیہ
حافظ ابن القیم وغیرہما اس کار زدائی سے یہ بات بھی بخوبی ثابت ہے کہ خوص منتسبین مذاہب ثلثہ

در اصل مقلد اون مذہب منسوب الیہ کی نہ تھے گو کوئی اون کو طبقات مذاہب ثلثہ مین
لکھدے یا اونکا نام شافعی حنفی حنبلی رکھدے اس دعوی کی تصدیق کے لیے کتب مؤلفہ ان
حضرات کی شاہد عدل ہین جنمین صد ہا جگہہ انہون نے خلاف اوس امام کا کیا ہے
جسکے یہ مقلد ٹھیرائے گئے ہین عالم جب رتبہ تحقیق یا اجتہاد کو پہونچ جاتا ہے تو اوسکا قول و فتوی
کچھہ دائرہ مذہب اہل سنت وجماعت سے خارج نہین ہوتا بلکہ وہ تحقیق یا اجتہاد اوسکا موافق کسی
نہ کسی قول کے یا مذہب مختار کسی امام کی ان ائمہ اربعہ سے ہوتا ہے یہ موافقت اوس کو کچھہ مقلد
اوس مذہب کا نہین ٹھیرا دیتی نہ وہ خود کہتا ہے کہ مین مقلد فلان مذہب کا ہون بلکہ تہمت خاص
مذہب شخصی کی اوسکے گلے یارون کی لگائی ہوئی ہوتی ہے چنانچہ تتبع مصنفات علمای مذکورین
اس دعوی کے گواہ ہین یہ بات ہم نے اسلیے کہی ہے کہ جمہور یہ کہتے ہین کہ حق درمیان ان مذاہب اربعہ
کے دائر ہے سو تو اون کے یہی معنی ہین کہ کوئی مذہب ان مذاہب مین سے ایسا نہین ہے کہ وہ
بالکل حق ہو بلکہ ہر مذہب مین کسی قدر مسائل تو موافق دلیل صحیح کے ہین کسی قدر مخالف دلیل کے
ہین خلاف دلیل وہی مسائل ہین جنکی بنیاد رای و قیاس و اجتہاد پر ہے یہ کسی عالم معتمد نے
نہین کہا کہ حق ان چارون مذہب مین منحصر ہے اگر کہا ہے ہو تو یہ قول اوسکا سند نہین ہوسکتا
اسلیے کہ طبقات علمای مذاہب اربعہ مین نیچے تراجم اہل علم کے خواہ وہ مقلد تھے یا محقق یا مجتہد
تابع دلیل صد ہا تفردات اون کے احکام دین مسائل شرع مبین مین لکھے گئے ہین تفرد کی یہی
معنی ہین کہ وہ اوس حکم و مسئلے مین خلاف اپنے امام منسوب الیہ یا دیگر ائمہ کے فتوی دیتا ہے یا
عمل کرتا ہے سو یہ تفرد نہ شرعاً مذموم ہے نہ عقلاً بلکہ جو شخص پابند دلیل غیر تابع قال و قیل ہوگا
قوت اجتہاد رکہتا ہوگا عارف بکیفیت استدلال ہوگا اوسکو اس تفرد سے کسی طرح چارہ نہین ہے
کون مانع ہے کہ کسی دلیل سے ایسی بات اوسکی سمجھ مین آجاوی جو خلاف فتوای مذاہب اربعہ ہو
جب کوئی مانع نہوا تو اگر دو چار یا کم و بیش مواضع مین اوسکا تفرد پایا گیا تو ہرگز وہ دائرہ اہل سنت و
جماعت سے خارج نہین ہوسکتا ہے دیکھو طبقات کبری تاج الدین سبکی طبقات ابن رجب حنبلی

درر کامنہ حافظ ابن حجر عسقلانی کو دیکھو کہ انمین بذیل تراجم علماء کس قدر تفردات اونکی لکھی ہین
یا اونکا حال اسی طرح کا تہا جیسا حال آج کل جہلۂ حنفیہ کا ہے کہ واسطی تائید مذہب حنفی مخالف
حدیث صحیح کی اپنا پیٹ مارتے ہین اور اگر کسی عالم کو کسی مسئلہ موافق حدیث صحیح وغیرہ مین معذور
نہین رکہتے یہی وجہ ہی کہ ابن عبد البر نے جمہور اہل علم سے کتاب العلم مین نقل کیا ہی کہ مقلد مذہب
پر گو مولوی کہلاوی یا مدرس یا واعظ ہو اطلاق لفظ عالم کا صحیح نہین ہے جس طرح اطلاق لفظ علم کا
اوسکی علم تقلیدی پر بہی صحیح نہین مقلد کو علم سے کیا واسطہ اوسکا علم تو بالکل جہل بسیط یا جہل مرکب
ہے حدیث شریف مین آیا ہے ان من العلم جهلا یعنی بعضا علم جہل ہوتا ہے سو وہ علم جو
جہل خالص ہوتا ہے یہی علم رای وقیاس وتقلید ہے لاغیر علاوہ اسکے حصر یا دوران حق کا اندر
مذاہب اربعہ کی بہی ٹہیک نہین اسلیے کہ جسطرح یہ امام متبوع بعض خاص وعام تہے اسی طرح ایک
عالم تابع مذہب ثوری وابن خزیمہ تہا اسی طرح ایک جہان تابع کتاب وسنت صحیحہ گذرا ہے بلکہ ہر
قرن مین بموجب وعدۂ رسالت پناہی لا یزال طائفة من امتی ظاهرين على الحق موجود تہا
ہان جو فرقہ اتباع قرآن وحدیث سے باہر ہے جیسے بہتر فرقے گمراہ وہ دائرۂ اہل سنت سے
بی شبہہ خارج سمجھے جاتے ہین اس لیے کہ سنت نام حدیث خیر الانام کا ہے یہ فرق حدیث پر نہین
چلتے صحاح ستہ وغیرہ اصول کے تابع نہین ہین اسی طرح اہل مذاہب اربعہ بہی جنہے اتباع احادیث مرویۂ
صحاح ستہ وغیرہا کا جس کو ائمہ سلف سنت نے بڑی جانفشانی عرقریزی سی جمع کیا ہے چہوڑ دیا
مجرد رائی وقیاس کو اپنا امام ومقتدا ٹہیرایا اوسکا حکم اور بہتر فرق ضالہ کا حکم ایک ہی ہے رہا وہ شخص
جو اتباع کتاب وسنت صحیحہ کرتا ہے کسی مذہب کا مقلد بحیثیت مذکورہ نہین ہے وہی آدمی پکا مسلمان
سچا مومن ہے اوسی پر فرقۂ ناجیہ کا اطلاق صحیح ہوتا ہی یہ صحت بہی بموجب حدیث ما انا علیہ واصحابی کے ثابت
ہے نہ مجرد ہماری رائے سے ہے **فائدہ** ذکر کیا تہا ہم کہان تک پہونچے خلاصہ بحث کا یہ ہے کہ مصداق
مجدد کا وہ شخص ہے جسکی ہاتہہ یا زبان یا بیان سے بدعات دین منکرات شرع مبین حتی الامکان
دور ہون رسوم شرک وکفر وفسق وفجور بقدر قدرت تمام مرتفع ہون سنن معروفہ مسائل حقہ احکام ثابتہ

بکتاب وسنت زندہ ہوا حق باطل سے جدا ہوا مسئلہ ضعیف وقوی مین امتیاز حاصل ہوا
مکائد نفس وشیطان کو کھول کر سمجھا دے طرف اتباع قرآن وحدیث کے بلاوے رائے قیاس
ماوشما سے بچاوے کماینبغی ہمراہ اس علم وفضل کے خود بھی جہانتک ممکن ارتکاب کبائر سے محفوظ رہے
اور طریقہ مجادلہ ومکابرہ سے جسکا نام یاروں نے مناظرہ رکھا ہے بچے عادات واخلاق
علما سوء ودنیا طلب سے علیحدہ رہے مہذب شائستہ ہو یہ بات نہیں ہے کہ مثل اعتقاد شیعہ کی معصوم
بھی ہو سو جس شخص مین یہ اوصاف پائے جاوین اور وہ راس صدی پر بھی ہو اس کے کوئی سے
بھی معنی بھی اول یا آخر تو وہ شخص بالضرور مجدد دین ہے خواہ سلف مین تھا یا خلف مین پایا جاوے
پھر ہمراہ علم کے خواہ محتاج ہو یا مالدار عربی ہو یا عجمی شرطیت مذہب شافعی کی قید نسب قریشی کی
ہمنام ہونا ساتھ آنحضرت صلعم کے کوئی چیز نہین ہے بلکہ خلاف واقع ہے اس لیے کہ اصحاب
صحاح ستہ ودیگر ائمہ اہل حدیث جنکا علم وفضل مسلم ہے جن کی کشش وکوشش بابت اشاعت
سنت ثابت ہے یہ لوگ بی شبہ سب کی سب مجدد دین تھے خصوصاً جنکا وجود باجود اول یا آخر
صدی مین پایا گیا ہے اور جنمین یہ شرط راس ناتہ مفقود تھی اگر وہ مجدد نہ تھے تو بھی اس مین کچھ شک
نہین ہے کہ وہ اعوان وانصار اہل تجدید سے تھے یہ مرتبہ بھی کچھ کم نہین ہے فقہاء خالص سے
پھر بھی درجہ انکا مراتب بڑھا ہوا ہے اللہ ورسول کے دین کو انہین نے تھاما ہے نہ اہل رائے
قیاس نے سیوطی کا ایک منظومہ ہے تعداد مجددین دین مین اوسمین سات مجدد تو وہی بتائی ہین
جنکو سبکی نے گنا ہے آٹھواں مجدد بلقینی یا حافظ زین الدین عراقی کو نوان مجدد اپنی ذات کو ٹھیرایا ہے
وسوین صدی کا مجدد حضرت عیسی علیہ السلام کو بتایا ہے سو اس تعداد مین وہی بحث ہے جو اوپر
گذری بلکہ حضرت روح اللہ کو مجدد گننا ضرور نہین ہے اسلیے کہ مراد مجدد سے جو سر ہر صدی ہوتے
علمای امت ہین نہ انبیاء ورسل گو تجدید انبیا کی بلا خلاف جملہ مجددین امت سے زیادہ
ہوتی ہے اگر بجای عیسی علیہ السلام نام امام مہدی کا لیتے تو بہت درست تھا اسلیے کہ یہی جو ہ
اکثر روایات کی سر صدی پر ظاہر ہونگے مذاہب تقلید کو جڑ سے اکھیڑ کر پھینک دینگے آیت صحیح

ظاہر سنت پر عمل کرین گے اسی پر ساری امت کو مجبور فرماوینگے ان کے عہد سعادت مہد مین
کوئی مذہب خاص اہل اسلام کا نہو گا یہی قرآن وحدیث مخدوم طوائف انام ٹھیرلگا بعض جہلۂ
حنفیہ نے یہ خیال کیا ہے کہ مہدی وعیسی مقلد مذہب حنفی کے ہون گے یہ نہ سمجھی کہ اس کہنی مین
امام ابوحنیفہ نبی اولوالعزم سے بہی زیادہ ہو گئے آمام مہدی کی تو کچہہ ہستی ہی نرہے خیر کچہہ مضائقہ نہین
جب مہدی وعیسی آوین گے معلوم ہو جاویگا کہ کون سے مذہب کی تقلید کرتے ہین یہ خبر ہی نہین
کہ شیخ اکبر نے فتوحات مین اور رون نے اور کتب مین کیا لکہا ہے یہ لکہا ہے کہ سب سے زیادہ دشمن مہدی
کے یہی مقلد لوگ ہون گے کہین گے یہ شخص ہمارے دین کو بگاڑنے آیا ہے مگر سامنے اونکی تلوار
کے مقہور رہون گے کچہہ بس نہ چلیگا وہ اتباع سنت پر اوسی طرح قتال کرین گے جس طرح رسول خدا صلعم
نے اثبات دین اسلام پر قتال فرمایا تہا اگر مہدی ہمارے عہد مین آ گئے تو ہم ان حنفیہ کو دونو
ہاتہہ سے سلام کرین گے اگر ہم نہو نگے تو حنفیہ ہماری اس بات کو انشاء اللہ تعالی ضرور ہی یاد کرینگے
سیعلمون غدا من الکذاب الاشر صاحب حجج الکرامہ نے تعداد اہل تجدید کی لکہی ہے اول صدی
مین عمر بن عبد العزیز کو دوسری صدی مین امام شافعی وامام احمد کو تیسری صدی مین قاضی ابن سریج
وابو الحسن اشعری کو چوتہی صدی مین قاضی ابو بکر باقلانی ابو حامد اسفرائنی کو پانچوین صدی مین
امام غزالی کو چہٹی صدی مین اختلاف کیا ہے ساتوین صدی مین شیخ الاسلام ابن تیمیہ وحافظ ابن القیم
کو آٹہوین صدی مین حافظ ابن حجر عسقلانی کو نوین صدی مین سیوطی کو حسب ادعاء سیوطی دسوین
صدی مین اختلاف کیا ہے گیارہوین صدی مین شیخ احمد سرہندی کو بارہوین صدی مین شیخ احمد
ولی اللہ محدث دہلوی سید محمد بن اسمعیل یمنی صاحب سبل السلام محمد بن عبد الوہاب نجدی شیخ محمد حیات
مدنی کو تیرہوین صدی مین قاضی القضاۃ محمد بن علی شوکانی شاہ عبد العزیز شاہ عبد القادر شیخ
محمد اسمعیل دہلوی ان کے پیر سید احمد بریلوی کو بتایا ہے اب تیرہوین صدی بہی ختم ہو گئی نو ماہ
گذر گئے دیکہیے اس صدی کے سر پر کس کو خلعت فاخرہ مرحمت ہوتا ہے اللہ کرے امام مہدی علیہ السلام
ہی آ جاوین وہی اس صدی کی مجدد ہون یا رافتر کا ذخور ہو جائے ع قصیۃ المدۃ الطولی قد اتصلت

اس بحث مین جو ایک صدی کے اندر دو یا تین مجددین کا ذکر کیا ہے اسکی وجہ یہی کہ حدیث
مجددین یہ نہین فرمایا ہے کہ ایک ہی شخص مجدد ہوگا بلکہ من یجدد لہا دینہا کا مفہوم عام ہے
حرف مَن کا اطلاق واحد و جمع دونو پر آتا ہے سیوطی نے یہی کہا ہے کہ مراد راس ہر مائۃ سے
ابتدای تاریخ آغاز اسلام ہے بعض نے کہا نہین بلکہ مراد ابتدای تاریخ ہجرت ہے کسی نی کہا تاریخ
وفات ہے غرضکہ جونسی تاریخ ٹھیر جاویگی اوسی تاریخ کے رو سے راس مائۃ قائم کرکے شمار مجددین
کا کیا جاویگا وصف تجدید جسمین موجود ہوگا وہ مجدد ٹھیریگا نہ ہر شوریدہ سر رای پر ور قیاس گستر
حافظ ابن کثیر نے فرمایا ہے ہر قوم اپنے امام کو مجدد مائۃ سمجھتی ہے مگر ظاہر حدیث محمول ہی علمار پر
کسی طائفے کے علمار کیون نہون انتہی علی قاری حنفی نے زیر حدیث مجدد معنی تجدید کی لکھی ہین
کہ یبین السنۃ عن البدعۃ ویکثر العلم ویعز اہلہ ویقمع البدعۃ ویکسر اہلہا انتہی یعنی
سنت کو بدعت سے جدا کردی علم کو بڑہاوی علم والون کی قدر و منزلت کرے بدعت کو مٹاوی
اہل بدعت کو توڑے پہوڑے یہ معنی بہت صحیح ہین اس وقت مین جس عالم دیندار مین یہ وصف
مشہود محقق ہوگا وہ اسکا مصداق ہوسکتا ہے اگر راس مائۃ پر نہوا تو اب آخر مائۃ ہی مین سہی اگرچہ ہم
کسیکو بالخصوص متعین کرکے نہین بتا سکتے خصوصًا اس جہت سے کہ جس کسی کا نام لیوینگے کہ یہ وصف
اوسکے اندر پایا جاتا ہے اعدای مقلدہ سونکتہ چینی ہزار عیب جوئی اوسکی کرینگے رہی یہ بات کہ
اس وقت مین شاید بعض جہلۂ حنفیہ آپ کو مجدد یا مجتہد قرار دیتے ہین سو یہ مالیخولیا ہی اگلے
کسے مجددنے اپنے مونہ سے یہ نہین کہا کہ مین مجدد ہون سیوطی نے جو کہا سو بطور تمنا کہا ہے
بلکہ جب دوسرے اہل عصر اسکے علم و فضل و اشاعت سنت و کسر بدعت کے قائل ہون تو اوسپر
گمان یا یقین مجددیت کا ہوسکتا ہے و الا فلا علی الخصوص جبکہ مدعی مجددیت محیی مراسم بدع و
آراء و اہوا رہو نہ مشیع سنت و ماحی بدعت تو پہر یہ خیال اوسکا بالکل مختل ہے حنفیہ کا یہ خیال
کہ ان کے گروہ مین ہی کبہی کوئی شخص مجتہد یا مجدد ہوسکتا ہے بالکل خلاف واقع ہی اسلیے کہ
ایک جماعت اہل علم نے جنہون نے اپنی اٹکل یا قرائن خارجی سے مجددین کو شمار کیا ہی یا مجتہدین کو

گناہ ہے اونہین سے کسی ایک نے بہی امام ابوحنیفہ کوفی رح کو تو مجدد کہا ہی نہین ہے سوجب خود امام ابوحنیفہ ہی مجدد نہ تہے تو اب ان کو اپنے لیے یہ توقع کرنا محض فضول ہے ع

عنقا شکار کس نشود دام باز چین کانیجا ہمیشہ باد بدست ست دام را

ہان حنفیہ کہتے ہین کہ امام صاحب مرحوم مجتہد تہے سو یہ دعوی بہی انکا انکے اصول پر درست نہین ہوتا ہے کیونکہ جو شرائط انہون نے واسطے مجتہد مطلق کے تجویز کیے ہین اصول فقہ حنفیہ مین متواتر لکہے چلے آتے ہین جب اون اصول پر حالت موجودہ امام صاحب کو عرض کیا جاتا ہے ترجمہ امام صاحب کا کتب طبقات و تواریخ و سیر مین دیکہا جاتا ہے تو کوئی ایک شرط بہی پوری پوری اونپر برابر نہین اوترتی ہان مجتہد فی العبادت ضرور تہے بعض جہلۂ حنفیہ بہی کہتے ہین کہ کثرت عبادت گو خلاف سنت صحیحہ کیون نہو درست ہے ہم سے پوچہو تو ہم سچی بات بتا دین مگر برا نہ ماننا بے شک امام صاحب علم رای و قیاس مین مجتہد عصر تہے اس قدر تولید آرا و تفریع قیاسات جو اون سے ماثور ہے کسی امام سے نہین چنانچہ اسی جہت سے سب کو فقہ مین اونکا عیال کہا ہے وہ اجتہاد جو بعد حفظ کتاب اللہ و معرفت احادیث رسول اللہ صلعم اور بعد شناخت ادلہ و دریافت نصوص کے ہوتا ہے وہ اور چیز ہے یہ اجتہاد جسکی بنیاد مجرد رای پر ہو اور جسمین التفات طرف ادلۂ قرآن و حدیث کے نہو یا ہو مگر کم ہو یا مقدار شرط اجتہاد سے ناقص ہو یہ اور چیز ہے سو اس طرح کا اجتہاد بے شبہ انکے حق مین ثابت ہے ہم امام صاحب علیہ الرحمۃ کو ساری جہان کے حنفیت کسی درجے کے مولوی مجتہد مجدد کیون نہون ہزار بلکہ لاکہہ بلکہ کرور درجہ بہتر اعتقاد کرتے ہین علماء معظمین امت و سلف ملت سے سمجہتے ہین جو اون کو بنظر حقارت دیکہے اوس کو ہم سب جاہلون سے زیادہ حقیر جانتے ہین شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ نے اگرچہ یہ فرمایا ہی کہ حنفیہ مین کوئی ولی اللہ نہین ہوا یا نہین ہوتا ہے مگر ہم اس جگہہ بجز سکوت کے کچہہ نہین کہہ سکتی ہان تمہارا جی چاہے تو جس طرح تم اہل حدیث کی تکفیر کرتے ہو اوسی طرح نصیب اعدا جناب غوث اعظم

کی بہی تکفیر کرو انشاء الله تعالی الرافضی فوارہ لعنت کی مصداق ہوجاؤ گے شیخ جیلانی حرب سے
حنفیہ سے بہت خفا رہتے تہے حنفیہ کی امام کو مرجیہ لکھ گئے ہین جس طرح اور ون نے اون کو
زیدیہ لکھا ہے یا کسی نے جہمیہ کہا ہے مگر ہم اوبا ہرگز اطلاق ایسی الفاظ کا حق مین امام صاحب کے
نکرینگی بلکہ تلک امۃ قد خلت لہا ما کسبت ولکم ما کسبتم ولا تسئلون عما کانوا یعملون
پڑہین گے امام صاحب تابعی کیا بلکہ کہو تو ہم اون کو صحابی کہا کرین مگر یہ بہی تو کوئی بتادے کہ
اون کے تابعیت یا صحابیت کا ثمرہ ہمارے لیئے کیا ہے نہ کوئی تابعی واجب التقلید ہی نہ کوئی
صحابی لازم الاطاعۃ دین خدا کا ہے شریعت کو رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم لائے ہین ہم
خدا کے بندے رسول کی امت ہین ہماری ملت مین ایک ہی کتاب ہے جسکا نام قرآن مجید
ہے چار انجیلون کی طرح چار کتابین بہی نہین ہین گو شیعہ کا قرآن جلسا رہی کیون نہو یا حنفیہ
کا ایمان الگ ہو نہ طاعت سے بڑہے نہ گناہ سے گہٹے لاحول ولا قوۃ الا باللہ ہم کہان تہے
کہان سے کہان آگئے اس بحث کو اس رسالے سے کیا واسطہ اسجگہہ تو فقط اتنا ثابت کرنا
منظور نظر ہے کہ منجملہ شرائط امامت و خلافت کے جسپر جمہور اہل علم کا اتفاق ہے ایک شرط
یہی ہے کہ بموجب احادیث مذکورہ کے جو حق قریش مین وارد ہین اور درجہ صحت و تواتر معنوی کو
پہونچ گئی ہین امام کا قریشی نسب ہونا ضرور ہے ورنہ صحت امامت کی قواعد شرع سے بہت دور ہے
تقریر اس مسئلے کی اگرچہ پیشتر اجمالا ہو چکی ہے مگر اس جگہہ ذکر کرنا احادیث مذکورہ کا فائدہ تازہ
سے خالی نہین تاکہ سارے اہل اسلام یہ بات بخوبی معلوم کرلین کہ اس وقت مین کہ دنیا
جور و ظلم سے بہر گئی ہے قیامت سر پر آگئی ہے اسلام غریب ہوگیا ہے کل نفس ودیتہا
کا نتیجہ نظر آنے لگا ہے اب کسی قطر مین اتا پتا کسی امام قریشی کا نہین ملتا جتنے حکام برائے نام
مسلمان ہین یہ سب اصل مین متغلب متصلف متصرف ہین دنیا مین ہزارون قریشی موجود ہین
ایک سے ایک زیادہ اسی طرح عترت بہی موجود ہے مگر کوئی اونکو اونکا حق واجب شرعی
منصوص نہین دیتا حق دینا کیسا روٹی کپڑا بہی تو دینا مشکل ہوگیا ہے یہی غنیمت ہے کہ کوئی

سید شیخ کی جان ہاتھہ سے ان ظلمہ کے بچ جاوے ورنہ جو ذلت و خواری انکے لیے تجویز ہوتی ہے
وہ کسی دوسرے کے واسطی ہرگز نہین ہوتی دو چار سو برس پہلے حکام غیر قریش آپکو نائب قریش
کہتے تہے کسی نہ کسی کو منجملہ قریش کے برای نام خلیفہ یا امام شہیر کر اوس سے بیعت کر لیتے تہے
یہی کسی قدر حفظ نام شرع کا تہا اب تو تاتار مغول ترکمان وغیرہ اقوام و حکام آپ کو خلیفہ وقت
و امام عہد سمجھکر کچھہ بھی حفظ مرتبہ ارحام نبوت کا نہین کرتے نگر و ہمیر کچھہ الزام نہین اسلیے کہ
ایسی وقت مین ہم کو یہ حکم ہے کہ جب کوئی شخص مسلمان وضیع غیر قریش بزور تیغ و سپر کسی جگہہ
کا والی ہو جاوے تو ہم کو اوس کی اطاعت کرنا چاہیے جبتک کہ وہ نماز پڑہی جاتا ہی اصول ارکان
اسلام بجالاتا ہے غضب تو یہ ہے کہ نصب کرنا امام کا ذمہ رعایا پر واجب تہا سو یہ رعایا خود تو
کسی قریشی کو امام خلیفہ رئیس والی امیر نہین بناتے جو پہلے میر تہا اب اوسی کے پوت کو کیا ہے
کپوت کیون نہو بعد اوس کے بجائے اوس کے قائم کرتی ہے ساری خرابی دین و دنیا کی
یہین سے برپا ہوئی ہے ؎

دیوانگی و مستی از بوی تو می خیزد ہر فتنہ کہ می خیزد از کوی تو می خیزد

**فائدہ** شیخ مرعی نے نزہتہ الناظرین مین لکہا ہے ایک وقت مین دو آدمی کا امام بنانا نہ چاہیے
اگرچہ اقلیم دور ہو اس لیے کہ وقت منازعت کے فتن واقع ہوتے ہین بخلاف تعدد انبیاء و رسل
کی کہ وہ معصوم ہین لکن اگر ہر سلطان ایک ناحیہ بلاد پر متغلب ہو جاوے تو حکم اوسکا وہی حکم امام
کا ہے یعنی اوس کو چاہیے کہ نگاہبانی دین کی کرے احکام شرعی جاری فرماوے حفظ رعایا
رکہے ایک کا دوسرے سے انصاف کرے حدود قائم کری سرحد کو مضبوط رکہے معاندان اسلام
سے غزو کری فیئی و صدقات کی جمع بموجب شرع لیوی جنکا حق بیت المال مین ہے اونکو دیوے
بدون اسراف کی امین لوگ خیر خواہون کو کام سپرد کرے خود بہی امور خلق کا مباشر ہو تصفح
احوال رکہے بالکل دوسرے کو کام سونپ کر بیٹھہ نہ رہے کبہی امین بہی خیانت کر گذرتا ہے اور
خیر خواہ سے بدخواہی ہو جاتی ہے جب حقوق امت کو اسنے قائم کیا تو اب اطاعت اسکی

اوس قطر و ناحیہ و خطہ کی رعایا پر اور نصرت اوس کی امداد پر اجماعاً واجب ہے اوسپر خروج کرنا اوسکا
خلع کرنا حرام ہے اگرچہ عدل کو تغیر کر دے بخلاف ایک گروہ علما کی جنہون نے خروج کو روا کہا ہے
اس حجت سے کہ امام حسین علیہ السلام نے یزید بن معاویہ پر خروج کیا تھا صحیح مسئلہ یہی تحریم ہے
اس لیے کہ اس خروج مین خونریزی لوٹ مار اولاد و اموال کے خوف راہ کا جلانا کھیتی و زراعت
کا اور بہت سے فتنے و مفسدے مترتب ہوتے ہین صحیح مسلم مین ہے عرفجہ بن شریح سے مرفوعاً
من اتاکم وامرکم جمیع علی رجل واحد یرید ان یشق عصاکم او یفرق جماعتکم فاقتلوہ
دوسری روایت مین یون آیا ہے فمن اراد ان یفرق امر ھذہ الامۃ وھی جمیع فاضربوہ
بالسیف کائنا من کان بلکہ اس کی طاعت مطلوب ہے قرآن مین بعد طاعت خدا و رسول
طاعت اولی الامر کا امر کیا ہے مراد اولی الامر سے یہی ائمہ ہین جن کے ہاتھہ مین امور امت ہین
امام مالک سے پوچھا تھا اولی الامر کون ہین کہا خلفاء راشدین اور جو کوئی والی امور امت ہو
قیامت تک ھکذا سمعت نبیکم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سو طاعت ان کی واجب ہے
مگر یہ کہ امر کرین کسی معصیت کا تو پہر طاعت مخلوق معصیت خالق مین جائز نہین سلطان کو چاہیے
ایسے شخص کو نائب کرے جو لائق فائق ہو اگر نہ ملے تو جو بہتر سے بہتر ہو حدیث مین آیا ہے
ان اللہ یحب البصیر الناقد عند ورود الشبہات ویحب العقل الکامل عند حلول الشہوات
اگر دو آدمی ملین ایک بڑا امین ہے دوسرا بہت قوی ہے تو اونمین اوس کو اختیار کرے
جس سے ملک مین زیادہ نفع سمجھے جنگ مین قوی شجاع کو اختیار کرے اگرچہ فاجر ہو ضعیف
عاجز کو نہ لے اگرچہ امین ہو حدیث مین آیا ہے ان اللہ یؤید ھذا الدین
بالرجل الفاجر و روی باقوام لا خلاق لھم سلطان سخت مزاج ہو تو نائب
نرم مزاج رکھے اگر نرم ہو تو گرم مزاج رکھے تا کہ امور سلطنت معتدل رہین ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ
نے اسی لیے خالد بن ولید کو اپنا نائب کیا تھا پہر عمرؓ نے اون کو معزول کر دیا ابو عبیدہ بن الجراح
کو مقرر کیا اس لیے کہ خالد مثل عمرؓ کے سخت مزاج تھے ابوبکر مثل ابو عبیدہ کے نرم طبیعت تھے

صدیق کی نرمی عمر کی سختی معلوم ہے ارحم امتی بامتی ابو بکر واشدھم فی امر اللہ عمر قال تعالی
اشداء علی الکفار رحماء بینھم جو سلطان اصلاح رعیت مین کوشش کرتا ہے وہ
اپنے زمانے مین سب سے بہتر افضل مجاہدین ہے روایت مین آیا ہے ایک دن عادل کا
ساٹھہ برس کی عبادت سے افضل ہے حدیث مین وارد ہے احب الخلق الی اللہ تعالی
امام عادل وابغضھم الیہ امام جائر ابن طاہر نے کہا سلطان کے سبب سے ظلم دور کیا جاتا ہے
پھر وہی جب ظالم ہو تو کیا ٹھکانا اوس سے امید جو ہوتی ہے جب وہی بخل کرے تو پھر خدا حافظ ہے
جب مسیحا دشمن جان ہو تو کیونکر ہو علاج کون رہبر ہو سکے جب خضر بہکانے لگے
سلطان کی لڑائی اس لیے ہونی چاہیے کہ سارا دین اللہ کی لیے ہو صحیحین مین ہے حضرت صلعم سے پوچھا
کوئی بہادری جتانے کو لڑتا ہے کوئی طرفداری کے لیے کوئی دکھانے سنانے کو انمین سے کون لڑائی
خدا کی راہ مین ہے فرمایا من یقاتل لتکون کلمۃ اللہ ھی العلیا فھو فی سبیل اللہ کلمۃ اللہ کا
لفظ جامع ہے سب اون کلمات کو جو قرآن مین ہین جب کتاب سے کام نہ چلے تو پھر لوہے سے
کام نکالے وانزلنا الحدید فیہ باس شدید ومنافع للناس دین کا قوام وقیام دو چیز سے
ہے مصحف وسیف جابر نے کہا امرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان نضرب بھذا
یعنی السیف من عدل عن ھذا یعنی المصحف بادشاہ کو نچاہیے کہ لوگون سے چھپا رہے حدیث مین آیا ہے
ما من امام او وال یغلق بابہ دون ذوی الحاجۃ والخلۃ والمسکنۃ الا اغلق اللہ ابواب السماء
دون خلتہ وحاجتہ ومسکنتہ یعنی جس والی امر نے اپنا دروازہ بند کیا تاکہ کوئی حاجتمند آنے
اللہ آسمان کے دروازے اوس کی حاجت سے بند کر دیتا ہے بعض حکام گھر کی ... سے
گھر مین غائب ہوتے من ولی من امور الناس فاحتجب عنھم حجبہ اللہ یوم القیامۃ اسکو
ابو داؤد نی روایت کیا حاکم نے صحیح کہا طبرانی ہین اس لفظ سے ہے ایما امیر احتجب عن الناس
فادھمھم احتجب اللہ عنہ یوم القیامۃ

بروزگار سلامت شکستگان دریاب کہ جبر خاطر مسکین بلا بگرداند

چو سائل از تو بزاری طلب کند چیزی　　بدہ وگرنہ ستمگر بزور بستاند

حدیث مین آیا ہے حضرت نے فرمایا ابلغونی حاجۃ من لا یستطیع ابلاغہا فانہ من ابلغ
ذا سلطان حاجۃ من لا یستطیع ابلاغہا ثبت اللہ قدمیہ علی الصراط یوم تزل الاقدام
کسی غریب حاجتمند کی خبر بادشاہ تک پونہچا دینا موجب ثبوت قدم کا ہے پل صراط پر اسلیے کہ
ہر عاجز ضعیف اپنی حاجت کو سلطان تک پہونچا نہین سکتا ہے الدال علی الخیر کفاعلہ
سلطان کو چاہیے کہ رعیت پر نرمی کرے مہربانی رکہے شفقت و نصیحت سے پیش آوے حدیث
مین آیا ہے اللہم من ولی من امر امتی شیئا فشق علیہم فاشقق اللہم
علیہ ومن ولی من امر امتی شیئا فرفق بہم فارفق بہ رواہ مسلم عن
عائشۃ رضی اللہ عنہا ما من عبد یسترعیہ اللہ رعیۃ یموت یوم یموت
و ہو غاش لرعیتہ الا حرم اللہ علیہ الجنۃ اخرجاہ عن معقل بن یسار
و فی روایۃ لم یحطہا بنصیحۃ لم یجد رائحۃ الجنۃ و فی روایۃ لمسلم ما
من امیر یلی امور المسلمین لا یجہد لہم و ینصح لہم الا لم یدخل معہم
الجنۃ یعنے جو امیر و رئیس اپنی رعیت کا خائن ہے یا ناصح نہین وہ بہشت مین نجاویگا
بلکہ بہشت کی ہوا بہی نہ پاوے گا رعیت جنت مین جاوینگے یہ اون کے ساتہہ نہوگا
سلطان کو لازم ہے کہ مال حلال لیوے جہان حق ہے وہان صرف کرے مستحق کو
نہ روکے غیر مستحق کو نہ دیوے جب ایسا کریگا اوس کے مال مین برکت ہوگی سلطان
کے نائب جو مال مسلمین کا ناحق لیتے ہین جیسے ہدیہ رشوت سلطان پر واجب ہے
کہ وہ مال اونسے لیکر جسکا ہے اوس کو واپس کر دیوے اگر معلوم نہو کہ کس کا ہے تو
بیت المال مین رکہے حدیث مین آیا ہے ہدایا الامراء غلول دوسرے حدیث مین
ہے من شفع لاخیہ شفاعۃ فاہدی لہ علیہا ہدیۃ فقبلہا فقد اتی بابا عظیما من
ابواب الربا رواہ احمد و ابو داؤد یعنی سفارش پر تحفہ لینا برابر سود کہانے کے ہے سلطان پر

یہی واجب ہے کہ حدود شرعی ہر شریف و وضیع و قوی و ضعیف پر برابر قائم کرے اس مقدمے مین سخت
ہو نرم نہ پڑے خدا کی دین مین رحم کو کام نفرماوے حدود کو بےجاری کیے نچھوڑے رحمت خلق پہ
اسی قدر کافی ہے کہ لوگون کو خلاف شرع کامون سے روکتا رہے نہ یہ کہ اپنا تو غصہ نکالی خدا کی لیے
غصہ نکرے حدود کا قائم کرنا خود ایک رحمت ہے طرف سے اللہ کی اوسکے بندون پر پہر اس رحمت کو
بیکار کرنا خدا کو اپنے اوپر غصہ دلانا ہے جب سلطان تک حال پہونچ گیا تو اب نہ کسیکی سفارش سنے
نہ کسیکا ہدیہ لی نہ کسیکا سو نہ کری اپنا ہو یا بیگانہ حدود مین شفاعت سفارش کرنا حرام ہے جو کسی کے
سعی و سفارش سے حد کو معطل کردی اوسپر خدا کی لعنت ہے حدیث مین آیا ہے من حالت شفاعتہ
دون حد من حدود اللہ فقد ضاد اللہ فی امرہ ومن خاصم فی باطل وھو یعلم
لم یزل فی سخط اللہ حتی ینزع رواہ ابوداؤد مخزومیہ ایک عورت تہی اوسنے چوری کی
لوگون نے سفارش کرنا چاہا کہ ہاتہ اوسکا نہ کٹے اسامہ نی گفتگو کی فرمایا اتشفع فی حد من حدود
اللہ انما اھلك بنو اسرائیل انھم کانوا اذا سرق فیھم الشریف ترکوہ واذا سرق فیھم الضعیف
اقاموا علیہ الحد والذی نفس محمد بیدہ لو ان فاطمۃ بنت محمد سرقت لقطعت یدھا
موطا مین مذکور ہے کہ کچھہ لوگون نے ایک چور پکڑا تہا عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس لیے جاتے تہے
راہ مین زبیر رضی اللہ عنہ ملے اوسکی سفارش فرمائی لوگون نے کہا جب عثمانؓ کے پاس پہونچ جاوے
تب سفارش کرنا کہا اذا بلغت الحدود السلطان فلعن اللہ الشافع والمشفع ایک چور نے
صفوان بن امیہ کی چادر چرائی تہی اوسکو حضرت کے پاس پکڑ کے لاے ہاتہہ کاٹنے کا حکم دیا
صفوان نے کہا میری چادر کے لیے اسکا ہاتہہ نہ کاٹیے مینے یہ چادر اسکو بخشی فرمایا فھلا قبل
ان تاتینی بہ یعنی لانے سے پہلی ہی بخش دی ہوتی اب کیا ہوتا ہے پہر اوسکا ہاتہہ کاٹا اسکو
اہل سنن نے روایت کیا ہے یہ بات داخل حسن سیاست واحسان رعیت نہین ہے کہ جو وہ
چاہین وہی کام سلطان کرے جو نہ چاہین وہ نکرے قرآن پاک مین فرمایا ہے ولو اتبع الحق اھواءھم
لفسدت السموات والارض ومن فیھن سنن نسائی و ابن ماجہ مین ابوہریرۃ سے مرفوعًا

روایت کیا ہے حد یعمل بہ فی الارض خیر لاہل الارض من ان تمطر اربعین صباحا
یعنی زمین مین حد جاری ہونا اس سے بہتر ہے کہ چالیس دن پانی برسے یہ اس لیے فرمایا کہ معاصی
سے رزق گھٹتا خوف بڑہتا ہے جب حدود قائم ہونگے گناہ کم ہونگے رزق ملیگا مدد ہوگے
زانی سارق شارب رہزن وغیرہم سے مال لیکر حد کو معطل نکرے یہ مال نہ بیت المال کی لیے
لیوی نہ اور کام کے لیے جس سلطان نے ایسا کیا اوسنے حد کو بیکار کیا حرام مال کھایا یہود کا سا
کام کیا جنکے حق مین سماعون للکذب اکالون للسحت آیا ہے سحت سے مراد رشوت ہی جسکو
برطیل بھی کہتے ہین اب تو اکثر حکام جرمانہ لیکر حدود کو معطل رکھتے ہین یہ داخل اکل سحت ہی شیخ الاسلام
ابن تیمیہ رح نے کہا ہے اجمع المسلمون علی ان تعطیل الحد بمال یؤخذ او غیرہ لا یجوز
واجمعوا علی انہ مال سحت خبیث وان ذالک سبب سقوط حرمۃ السلطان و
سقوط قدرہ من القلوب وانحلال امرہ اثر مین آیا ہے اذا دخلت الرشوۃ من الباب
خرجت الامانۃ من الکوۃ ؎

اذا اتت الهدیۃ دار قوم تطایرت الامانۃ من کواہا

ابن تیمیہ رح نے کہا جس سلطان نے انکار منکرات واقامت حدود کو مال لیکر چھوڑ دیا وہ ایسا
ہے جیسے بہانگی چوروں رہزنوں کا کہ لوٹ کا مال آپسمین بانٹتا ہے یا جیسے بھڑوا جو مال لیکر دو نا دمیونکو
فاحشہ پر جمع کرتا ہے اسکا حال ایسا ہے جیسے ناکہ کا حال جو ریاست چاہتا ہے نہایت یہی کہ فرعون
کی طرح ہو جو مال جمع کرتا ہے غایت یہ کہ قارون کی طرح ہو سو دونو کا حال خدا کی کتاب مین آچکا ہے
جاہل لوگ سمجھتے ہین کہ سلطنت نہین چلتی مگر دینے لینے سے دینا لینا نہین ہو سکتا مگر مال سی مال
نہین آتا مگر اسیطرح کہ حلال وغیر حلال جو ہاتھ لگے لیلے سو یہ لوگ نہانمین وہابین ہین انجام کو اس
دینے لینے کے لینے دینے پڑینگے یہ بھی کہتے ہین کہ والی ہونا لوگون پر بغیر کہا نے کہلانے
کے نہین ہو سکتا ہے اولئک ھم الکاذبون جو علماء سلاطین کو ایسی باتون ہی منع نہین کرتی
ہین بلکہ انکو اس کام پر رہنے دیتی ہین وہ مثل یہود کے ہین جنکے حق مین خدا نے فرمایا ہی کانوا

لا یتنا ہون عن منکر فعلوہ لبئس ما کانوا یفعلون ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا مینے
رسول خدا صلعم کو سنا فرماتے تھے ان الناس اذا رأوا المنکر فلم یغیروہ اوشک ان یعمہم اللہ
بعقاب منہ دوسری حدیث مین ہے ان المعصیۃ اذا خفت لم تضر الا صاحبہا
ولکن اذا ظہرت فلم تنکر ضرت العامۃ یعنی چھپے گناہ کا اوسی کو نقصان ہے جسنے کیا
کہلے گناہ کا نقصان سب کو ہے جب اوسپر کوئی انکار نکرے سلطان جب کسیکو حد کے لیے
بلاوے وہ کسی کی حمایت لی تو اوس حمایت کرنیوالی پر اللہ و رسول کی لعنت ہی مسلم مین آیا ہی
لعن اللہ من احدث حدثا او اوی محدثا سو جسنے ان محدثین مین سے کسیکو جگہہ دی
وہ ملعون ہے ابن تیمیہ رح نے فرمایا بادشاہ یا نائب اوسکا جب کسیکو حد کی لیے بلاوی وہ نہ آوے
تو مسلمانوں پر واجب ہے کہ اوس سے قتال کرین اور اوسکے حامی و معین سے لڑین باتفاق
اہل علم سلطان پر واجب ہی ہر اوس گروہ سے لڑنا جو التزام شرائع اسلام سے مانع ہو خواہ یہ
شرائع ظاہر متواتر ہون جیسے نماز روزہ زکوۃ یا کسی حلال کو حرام کیا ہو ایسا حرام جو ظاہر مجمع علیہ
ہے جیسے نکاح ذوات المحارم اور فساد زمین مین کہ انپر جہاد واجب ہے حتی یکون الدین
کلہ للہ اسپر سب علما کا اتفاق ہے ابو بکر صدیق و سائر صحابہ نے منع زکوۃ پر قتال کیا اگرچہ
بعض صحابہ نی اول توقف کیا تہا مگر پہر سب متفق ہو گئے آج کل بعض رؤسا مین نکاح کا
دستور نہین صدہا عورتین حرام بے نکاح حلال کر لیجاتی ہین بعض امیر بہو یا مدخولہ باپ سے
نکاح کر لیتے ہین یہ سب مستحق قتال و جدال ہین مگر رعایا مین ایسا اسلام کہان جو وہ انپر انکار
کرین یا انسے لڑین علما کو ایسی توفیق کہان جو منع پر مستعد ہو جاوین انکو زواجر شرع سنا کر
کہڑ کہڑا دین آدمیون کا کام انکا انتظام بے ایک والی امور کے نہین چلتا اس لیے امام کا مقرر
ہونا واجبات دین سے ٹہیرا ہے یہانتک کہ اگر تین آدمی سفر کو نکلین تو ایک کو اپنا اوسپر
بنا لین یہ مضمون حدیث مین آیا ہے حدیث ابی داؤد مین ہے سلطان کو ظل اللہ کہتے ہین
ساٹھہ برس امام جائر کے بہتر ہین ایک رات سی جو بی امام بسر ہو امام کو نچاہیے کہ مقصد اوسکا سلطنت

سے علو و فساد ہو قال اللہ تعالی تلک الدار الآخرۃ نجعلہا للذین لا یریدون علوا
فی الارض ولا فسادا شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے کہا لوگ چار طرح پر ہین ایک وہ ہین جو علو
اپنا لوگون پر اور فساد کرنا زمین مین چاہتے ہین یہ معصیت ہے اسطرحکی ملوک رؤسا مفسدین
ہین مثل فرعون وحزب فرعون کے اور یہ بدترین خلق ہین دوسرے وہ ہین جو ارادہ فساد کا رکہتے ہین
بدون علو کی جیسے چور ڈاکو رہزن وغیرہ مجرمین رذیل لوگون ہین تیسرے وہ ہین جو علو چاہتے ہین
بغیر فساد کی جیسے دیندار لوگ جاہ طلب علمای دنیا طلب انکا مطلب یہ ہے کہ لوگ ہمکو عالی تر سمجہین
ہمارا اعزاز کرین چوتہے وہ ہین جو نہ علو چاہتے ہین نہ فساد کرنا زمین مین اہل جنت یہی ہین مسلم مین
آیا ہے آنحضرت صلعم نے فرمایا ہے جسکی دلمین ذرہ برابر کبر ہے وہ جنت مین نجاویگا یہی حال ہے
اوسکا جو طالب علو و فساد ہے زمین مین یہ جو سامنے ملوک کے زمین بوس کرتے ہین اور وہ اس
فعل سے راضی ہین اور اس کام کا کرنا لوگون سے چاہتے ہین یہ بدعت محرم سخت قبیح ہے اگر یہ سجدہ ایسا ہے
جسمین ماتہا زمین پر لگتا ہے تو نووی نے کہا خواہ قبلے کی طرف ہو یا اور طرف اسمین مقصود ہو یا نہو
حرام ہے بعض صور مین مقتضے کفر ہے یا کفر ابن اصلاح سے پوچہا یہ سجدہ کیسا ہے کہا بہت بڑے
گناہون مین سے ہے اسمین کفر کا ڈر ہے بعض کتب حنفیہ مین اسکو مطلقا کفر کہا ہے اور بعض نے
کہا اگر تحیت ہے تو حرام ہے اور اگر بے نیت ہے تو اکثر کی نزدیک کفر ہے آج کل سامنے بعض رؤسا
کے رکوع اور کسی جگہہ سات سلام ہوتے ہین رکوع وسلام کے بعد اولٹے پاؤن پہرتے ہین اکبر و جہانگیر
کو سجدہ ہوتا تہا شیخ احمد سہرندی مجدد الف ثانی نے سجدے سے انکار کیا تین برس قلعہ گوالیار مین
قید رہے وہان قرآن حفظ کر لیا جب شاہجہان بادشاہ تخت پر بیٹہے مجدد کو رہا کیا سجدے کی رسم
موقوف کردی مگر لوگ ہاتہہ باندہے سامنے کہڑے رہتے تہے حدیث مین اس کہڑے رہنے پر بہی
وعید سخت آئی ہے جسکو یہ بات اچہی معلوم ہو کہ لوگ اوسکے سامنے کہڑے رہین وہ اپنی جگہہ دوزخ
مین مقرر کرلے آج کل یہ رسم عموما سب امرا اور رؤسا و سلاطین و ملوک مین بلکہ اونکے معززا اہلکاروں مین
بہی جاری ہے ونعوذ باللہ منہ صحابہ آنحضرت صلعم کے لیے تعظیما کہڑے نہوتے تہے اپنی جگہہ بیٹہے ہی رہتے

اسکو حضرت نے رسم اعاجم فرمایا ہے ایسی تعظیم سے اپنے لیے منع کیا ہے پہر وہ دوسرا کون ہے
جسکے لیے تعظیما کہڑا ہونا چاہیے ہان قیام محبت پایا جاتا ہے جیسے حضرت صلعم فاطمہ رضی اللہ عنہا کے
لیے اور فاطمہ اونکے لیے وقت ملاقات کہڑے ہوکر اپنی جگہہ اونکو بٹھالیتین اسی طرح اہل علم و صحاب
ولایت کی لیے یہ قیام جائز ہے واجب نہین مستحب نہین بڑا کام بادشاہ کا یہ ہے کہ وہ امور رعایا و
خصومات برایا مین عدل کرے اونکے کامون کو انصاف کی ترازو مین تولے ایک دن کا عدل برابر
ساٹھہ یا ستر برس کی عبادت کے ہے منجملہ اس عدل کے ایک اقامت حدود ہے اب یہ عدل سکے
مدینے مین ہی پایا نہین جاتا اگرچہ تعجبۂ اسلام مین ہے اور جگہہ کا کیا ذکر ہے دوسرے یہی کہ لوگون کے
منزلت بقدر اونکی حیثیت کے کرے ذوی الہیئات کے عثرات کا اقالہ فرما دے اونکی بہول چوک
پر دامن تجاوز ڈالی مگر حدود مین کہ یہان شریف و مشروف دونو برابر ہین معروف ہی ہی کلمہ معروف نہی عن المنکر
مین برابری کرے یہ نہو کہ غریب پر کمینہ پر سزا جاری ہو اور بہگت والون سے آنکہہ بند کرلے تیسرے
یہ کہ جو علماء مداہن نہون اونسے امور سلطنت مین مشورہ لی اونکی رائے کے موافق کام کاج کرے
نہین تو لوگ جاہلون کو رئیس بنا لیتے ہین وہ آپ ہی گمراہ ہوتے ہین دوسرون کو ہی گمراہ کرتے ہین
اس لیے کہ علما کا ارکان و اہلکار ہونا ضرور ہے یہ مجلس کے جمال حکم کے مقال سہام کی نصال ہین
جب کوئی کام مشکل آ پڑتا ہے انہین سے اوسکے حکم کا پتا چلتا ہے یہ خدا و رسول کا حکم بتاتے ہین
نجات دارین کی طرف بلاتے ہین معروف وہ ہے جسکو شرع پہچانتی ہے منکر وہ ہی جسکو شرع نہین
جانتی جب بادشاہ نے عمل قول علمای کتاب و سنت پر کیا اپنا ذمہ پاک کر لیا کل اگر کوئی پوچھی یہ حوالہ
کرسکتا ہے الا بلا بگردن ملا سلطان کو چاہیے کہ علماء کو اپنا شعار بناوے صلحا کو اپنا دثار ٹھیراوے انکی
نصایح اونکے ادعیہ پر دوران مملکت رکہے اون قوانین کی پیروی نکرے جو اس زمانے مین ملک نے
نو ایجاد کیے ہین جیسے تورۂ چنگیزیہ کافان اتمہا اکبر من نفعہا گناہ بڑا نفع تو کیا ہو یہ قانون
مقدم کیے گئے ہین اوس قانون پر جس کو نبی صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم لائے تہے اس تقدیم سے
سنن مر گئے بدع زندہ ہو گئے یہ قوانین رای مجرد صاحب نظر ہین نہ آیت ہین نہ خبر ہین اللہ کا حکم

تو اوسی کے اندر سطوی ہے جو زبان رسل پر امر کیا ہے نہ اسمین جو چند عقلمندون نے اپنے ذہن
کی تیزی سے نکالا ہے یا دوسرے ملوک کی سیرت سے اخذ کیا ہے ان قانونون سے گو اموال
کی میزان بہاری ہو جاوے لکن میزان اعمال ہلکی پڑجاتی ہے لوگون مین تو یہ تنظیمات
چل جاتے ہین مگر اللہ کے نزدیک نہین چلتے قانون والون کا ہاتہہ مفلسون کے سامنے گو مالدار ہے
مگر یہ سب مکاسب مطاعم خبیثہ ہین مظالم و بلیہین مغارم ثقیلہ ہین حلال رزق وہی ہوتا ہے
جس سے دل کو روشنی بڑہے اللہ کی سنت یون جاری ہے کہ تہوڑے مین برکت دیتا ہے تو وہ بہت
ہو جاتا ہے پیٹ مین جب لقمہ حلال جاتا ہے زبان پر حکمت کے چشمے جاری ہوتے ہین سلطان
بیدار مغز ہوشیار کو چاہیے کہ ان حوادث کی گردن سیوف ابطال سے مارے خزائن رحمت الٰہی
پر حوالہ کرے جسمین کبہی کمی نہین ہوتی ہے وہ تو ایک نیکی کا بدلا دس گنا دیتا ہے تہوڑے حرام
سے تہوڑے پر بہت حلال عنایت فرماتا ہے رعیت پر عدل کا مینہ برسا دی نجاست ظلم سے ان کو
پاک کر دے ایسی کوشش کری کہ مصداق من سن سنۃ حسنۃ بنجاوی ابن السبکی وغیرہ نی
حکایت کیا ہے کہ شیخ عزالدین بن عبدالسلام نزدیک سلطان ایوب کے گئے انکو معلوم تہا کہ فلان
دوکان مین شراب بکتی ہے وہان منکرات ہوتے ہین کہا ای ایوب تمہارے دین مین اس
بات کی گنجایش ہے کہ تمہاری سلطنت مین فلان دوکان مین شراب بکے ایوب نی کہا
مولانا آپ کو معلوم ہوگا کہ مینے یہ کام نہین کیا مدت سے ہوتا ہے کہا تم کو یہ بات اچہے
معلوم ہوتی ہے کہ کل قیامت کے دن تم یہ جواب دو وانا وجدنا اٰباءنا علیٰ امۃ وانا علیٰ اٰثارہم
مقتدون سلطان ملک صالح سے کچہہ نہ بنا بجز اسکے کہ اس دوکان کو اوٹہا دیا مٹا دیا شیخ
جب مجلس سلطان سے باہر آئے لوگون نے کہا تم نے آج بڑی جرأت کی ایسی بادشاہ ذی سطوت
کے سامنے کہا مینے دیکہا کہ یہ آپ کو بہت بڑا شخص اپنے موکب مین سمجہتا ہے مینے چاہا اسکو
خوار کرون کہا تم کو ڈر نہین لگا کہا اللہ تعالیٰ کی ہیبت دل مین سما گئی پہر اس کی وقعت
دل مین کچہہ نہ رہی ھکذا تکون العلماء العاملون جعلنا اللہ منہم اٰمین

# خاتمۃ الطبع

الحمد للہ والمنۃ کہ یہ صحیفۂ انیقہ موسوم بہ حسن المساعی الی نصح الرعیۃ والراعی مولفہ جناب ابو حفص محمد عتیق اللہ بن ابی احمد بن اسد اللہ المدنی الحسینی جامع قوانین سیاست حاوی مراسم عدالت کہ آمران با عدل و داد و حاکمان با صلاح و سداد کے واسطے رہنمای دانش آموز و آئین آموز سعادت اندوزی ہے حدیقۂ ہمیشہ بہار ہے جسکا چمن آرای گلبن طراز کلک درایت نگار ہے انصاف شعاروں کے لیے جامع دستور العمل ملت پناہون کے واسطے طرفہ انجاح امل جسکو حکمرانی مین اتباع شرع متین و لحاظ قواعد دین منظور ہو وہ بنا‌ے حکومت اوسپر رکھے اور جو فرمانروائی سے غرض حق شناسی و عدالت سمجھتا ہو وہ ان قواعد سراسر فوائد پر ہر لحظہ نظر رکھے اس زمان سعادت نشان مین کہ ۳۰ محرم آغاز سنہ ۱۳۰۲ ہجری ہی زیور اختتام سی آراستہ و خلعت انطباع سے پیراستہ ہوا —

## تاریخ تالیف

حبذا علم مؤلف کہ عمل سے اوسکے     منتظم ہو گئے دنیا مین دیانت کی امور
دمبدم گر نہ ہدایت سے کری چارہ گری     دل مومن ہو جراحات فتن سے ناسور
گر نہ اصلاح کری وہ تو لگائین گھر گھر     آگ سوز نگ سے نفاق و دولت کی شرور
راہ پرجن کو وہ لائے خطر اونکی دل مین     ہفتخوان مین نکری حق کی بہروسی یہ خطور
نزہت سے اوسکے خرابات جہان مین کوئی     نظر آتا نہین خیر دیدۂ نرگس مخمور
پند مین اوسکی وہ تاثیر کہ گر منع کرے     کبھی شکان شیشگی نہ بجائین طنبور
جلوۂ شاہد اصلاح سے اوسکی فتنہ     پردۂ چشم بتان مین ہی حیا سے مستور
خوان ارشاد سے اوسکے جو ہوا ازلہا     ہو گیا مائدۂ معنی کی نعمت سے نفور
علم اوسکا وہ خزینہ ہے کہ زرپاشی سے     فرصت ایک آن کی پاتا نہین اوسکا گنجور

اوسکی دعوت لب اخیار کی آمین سے قبول
اوسکی سوگند ملائک کی ہمت سے مسرور

شور توحید بلند اوسکی دیانت نے کیا
گرد خاک سے تا کنگر بیت المعمور

کنج خلوت مین اوسے سیر مقامات حصول
سر سجادہ اوسے بحر حقیقت پہ عبور

جز نکو خواہ ہے مخلوق نہین کچھ خواہش
جز رضا جوئی خالق نہین اوسکو منظور

ہو ثریا پہ اگر علم زمین پر لائے
فہم اعلام کرے گرچہ رسائی مین قصور

اجر اعمال نہ پوچھو کہ خدا نے اوسکو
دم راحت بھی دیا حاصل سعی مشکور

کی ہے تصنیف عجب اوسنے کتاب نافع
دنگ ہے دیکھکے جسکو خرد اہل شعور

وہ قواعد کہ حکومت کا گر اوس پہ ہو مدار
کارفرما کو نہو حاجت راے دستور

وہ ضوابط ہین کہ ہر ایک اوسی از روی صواب
کری اصلاح قوانین خط مین مغفور

اہل دولت کو عدالت کی طرف راہنما
زیر دستون کے لیے امن و امان کا منشور

جس ریاست مین سیاست کی بنا ہو اوسپر
حکمران وان کا سکندر ہو خرد مین مشہور

ہے بجا گر ورق زر پہ قلم سے میرے
سال ہو قاعدۂ نظم ممالک مسطور
۱۳۰۱ھ

# صحت نامہ حسن المساعی الی نصح الرعیۃ والراعی

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ٤ | ١٨ | رکھدین | رکھدی |
| // | ٢٠ | یمیٹش | ییمینٹش |
| ٦ | ١١ | اھد یتیم | اھتد یتم |
| ٧ | ٨ | ان | الاان |
| ٨ | ١٠ | ایک دوسری | ایک نہ ایک کسی |
| ١٠ | // | ہی | + |
| ١٨ | ١٤ | لوگ | توسب کے سب گنہگار ہین لوگ |
| ٢٢ | ٢١ | امیر | امیر ہو |
| ٢٤ | ٥ | گوری مین | گری |
| ٢٥ | ١٢ | اونچیا | اونچا |
| ٢٦ | ٩ | زبہر | زبیر |
| ٣٣ | ٢٠ | سرکنا | کرنی |
| ٣٤ | ١٦ | ناہصل | ناہض |
| ٣٨ | ١٢ | سرکرنی | کرتی |
| ٣٩ | ٣ | مدہ | مدو |
| // | ١٧ | واسے | اوس |
| ٤٣ | ٢ | طاقت | اطاعت |
| // | ٥ | [illegible] | // |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ٤١ | ٨ | پہچیان | پہچان |
| // | ١٨ | محمول | تمول |
| ٤٤ | ٨ | تین | مین |
| ٤٨ | ١٦ | طاعت | اطاعت |
| // | ١٨ | // | // |
| ٤٩ | ٢ | حارس | حاورس |
| ٥٢ | ١٥ | با | یا |
| ٥٤ | ٢١ | گانکو | گاؤن کو |
| ٥٥ | ١٠ | آبار | آبار ہو |
| ٥٩ | ٢ | عدات | عداوت |
| ٦١ | ١ | چوہی | چوتھی |
| // | ٢٠ | کہا | کیا |
| ٦٧ | ٦ | دات | ذات |
| ٧٤ | ١١ | دیجوز | دیجور |
| ٧٦ | ١٣ | ہوا | ہو |
| ~~٧٩~~ | ~~اخیر~~ | ~~تسویہ~~ | ~~تسویہ ہے~~ |
| ٨٤ | ١٧ | عدل | عدل وورع |
| ٨٧ | ٧ | جہان | + |
| ٨٩ | ٥ | حز | حرم |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۱۹ | دیجاہ | اور دوکش |
| ۹۳ | ۱۳ | ٹھیرتا | بڑھتا |
| ۹۵ | ۴ | وصار | دنیار |
| 〃 | ۱۰ | لیا | دیالیا |
| 〃 | ۱۵ | دنیانیر | دنانیر |
| ۹۸ | ۷ | یہ سکۂ | بہ سکہ |
| ۱۰۲ | ۱ | کو | کو حق بیت گانون والون کے بھی |
| ۱۱۱ | ۱۳ | اقبلوا | اقیلوا |
| ۱۲۱ | ۸ | ابپا | اپنا |
| ۱۲۳ | ۱۲ | بھی | یہی |
| ۱۲۴ | ۱۱ | کی بصری | بصری |
| ۱۲۹ | ۹ | کسی | اور کسی |
| ۱۳۲ | ۱۱ | سنہ ۶۵۰ | سنہ ۶۵۶ |
| ۱۴۵ | ۱۱ | اندیشہ | امر |
| ۱۴۷ | ۱۶ | لنصوص | النصوص |
| ۱۵۰ | ۸ | گہ | گھر |
| 〃 | ۱۴ | واس | دامن |
| 〃 | ۱۹ | سیاست | سیاسہ |
| ۱۵۴ | ۱۸ | نگا | نکا |
| ۱۵۸ | ۹ | الرحمہ | الرحمۃ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۵۸ | ۱۳ | ابو | ابی |
| ۱۶۱ | ۱۶ | کرے | کرین |
| ۱۷۴ | ۲۰ | سعاہ | سعاۃ |
| ۱۷۵ | ۱۹ | محومۃ | محرمۃ منہ |
| ۱۷۹ | ۱۲ | ہین | مین |
| 〃 | ۱۳ | نے | سے |
| ۱۸۰ | ۱۲ | دبتے | دیتے |
| 〃 | ۲۱ | امد | اللہ |
| ۱۸۲ | ۳ | من | ہین |
| 〃 | ۸ | حنماء | خصماء |
| ۱۸۴ | ۱۲ | بہے | سے |
| ۱۹۰ | ۱۰ | کنا | یہ کہنا |
| 〃 | [illegible] | سے | ملو |
| ۱۹۴ | ۲ | متغی | مقضی |
| ۱۹۹ | ۹ | قتل | قشل |
| ۲۰۷ | ۱ | نکرے | کرے |
| ۲۰۹ | ۶ | تن | مین ہین |
| 〃 | ۱۳ | تہم | + |
| ۲۱۷ | ۱۵ | بعثم | بعثتم |
| ۲۲۲ | ۵ | زبانی | زیادتی |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲۲۲ | ۸ | فصاص | قصاص |
| ۲۲۳ | ۱۰ | کوستا | کوسا |
| ۲۲۶ | ۲ | ثل | شل |
| ۲۲۸ | ۱ | کی | کا |
| ۲۳۳ | ۷ | عالِ | عالم |
| ۲۳۸ | ۲۱ | کے مرتے | سے مرتے |
| ۲۴۰ | ۲۰ | رسول | خدانے رسول |
| ۲۴۴ | ۵ | و | و |
| ۲۴۶ | ۱ | لیاو | لیاؤ |
| ۲۴۶ | ۶ | غر | عز |
| ۲۴۹ | ۶ | ی | یہی |
| ۲۵۱ | ۷ | بینگلے | بنینگے |
| ۲۵۶ | ۸ | خیر | جُبر |
| ۲۷۲ | ۱۹ | اوراوسکی | اوراوس سے |
| ۲۸۷ | ۵ | خیر | خبر |
| ۲۹۰ | ۱۱ | سر | نہ سر |
| 〃 | 〃 | نہو | [illegible] |
| ۲۹۴ | ۱۲ | اتباغ | اِتّباع |

